ساوے علی وہ کرے یعنی تاکہ خلقت کو آرام پہونچے یا نیک بات سکھلاوے یا برے کام سے روکے ان تین سو ساٹھ خصلتون مین سے کوئی
برابر ہو تو وہ آدمی اوس دن شام کریگا اس حال پر کہ اوسنے اپنی جان دوزخ سے دور ڈالی اور ایک روایت مین ہے کہ شام کریگا ایک جو کا آیا ہو تو مین ستا
مطلب یہ ہے ف یعنی آدمی مین تین سو ساٹھ جوڑ ہین جسنے اتنی بار خدا کا نام لیا اور ذکر کیا تو اوسنے شکرگذاری کی اون کا
۴۵۶ حق ادا کیا تو دوزخ سے دور ہٹا خواہ ہر ایک ذکر کو تین سو ساٹھ بار کرے خواہ سبکو ملا کر تین سو ساٹھ بار پڑھے عن عرفجۃ بن شریح انہ
سَتَکُوْنُ ھَنَاتٌ وَّھَنَاتٌ فَمَنْ اَرَادَ اَنْ یُّفَرِّقَ اَمْرَ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ وَھِیَ جَمِیْعٌ فَاضْرِبُوْہُ بِالسَّیْفِ کَائِنًا مَّنْ
کَانَ مسلم مین عرفجہ بن شریح سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بات یہ ہے کہ عنقریب نامناسب کام ہونگے یعنی فتنے اور فساد ہونگے سو جو چاہے
کہ اس امت کی جمعیت اور ریاست جمع ہوئی مین پھوٹ ڈالے تو مارو اوسکو تلوار سے کوئی کیون نہو ف یعنی جب مسلمانون نے ایک کو اپنا امام
اور سردار بنایا پھر جو کوئی اوس سے باغی ہو تو اوسکا قتل کرنا حلال ہے جماعت مین پھوٹ ڈالنا بڑا گناہ ہے اگر مسلمانون مین پھوٹ نہ پڑتی
۴۵۷ تو کافر کبھی غالب نہوتے ق عن عایشۃ انہ قد اذن لکن ان تخرجن لحاجتکن بخاری اور مسلم مین حضرت عایشہ رضی سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا اپنی بیبیون سے کہ البتہ تمکو حکم ہوا ہی کہ جاؤ ضرور کے واسطے نکلا کرو ف حضرت کی بیبیان جا ضرور کو رات کے وقت باہر جاتی تھی
۴۵۸ جب پردہ کرنیکا حکم ہوا تو شبہہ ہوا کہ شاید جا ضرور کے واسطے بھی نکلنا درست نہین تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی خ عن علی انہ قد
شَھِدَ بَدْرًا وَمَا یُدْرِیْکَ لَعَلَّ اللّٰہَ اَنْ یَّکُوْنَ قَدِ اطَّلَعَ عَلٰی اَھْلِ بَدْرٍ فَقَالَ اعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ
لَکُمْ یعنی حاطب بن ابی بلتعۃ بخاری مین علی مرتضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر حاطب بدر کی لڑائی مین موجود تھا
شاید کہ خدا بدر والون کے ایمان کو خوب جان چکا ہے سو کہا خدا نے اون سے کہ کرو جو تمہارا جی چاہے مین تو تمکو بخش چکا یہ حدیث حضرت نے حاطب بن ابی بلتعہ
کے حق مین فرمائی ف بخاری مین پورا قصہ یون ہے کہ ایک بار حضرت نے ارادہ کیا کہ مکہ مین اچانک جا پہونچین اور کافرون کو غافل پا کر مار لین
حاطب نے حال مکہ والون کو خط مین لکھ بھیجا حضرت کو یہ حال وحی سے معلوم ہوا علی مرتضی اور زبیر کو بھیجا وے دونون راہ سے خط کو چھین لائے حضرت نے حاطب سے
پوچھا کہ اس خط لکھنے کا کیا سبب ہے حاطب نے کہا یا رسول اللہ قسم خدا کی مین مسلمان ہون کافر نہین ہے میرے لڑکے بالے مکہ مین ہین میرا وہان کوئی بھائی بند نہین
ہو اونکی خبرگیری کرے مینے اس خط سے چاہا کہ اون کافرون پر راہ و رسم پیدا کرون تاکہ وہ میرے لڑکے بالون کو نہ ستاوین عمر فاروق نے کہا یا رسول اللہ
یہ منافق ہے اسکو مار ڈالئے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بدری صحابیون کے جو تین سو تیرہ تھے بڑے درجے ہین اگر اون سے کوئی گناہ
۴۵۹ بھی ہوا تو بالکل معاف ہے حضرت کے چارون خلیفہ بھی بدری ہین جسنے اون پر طعنہ کیا اوسنے اپنے ایمان مین خلل ڈالا خ عن ابی ھریرۃ
انہ کان فیما مضی قبلکم من الامم محدثون وانہ ان کان فی امتی ھذہ فانہ عمر بن الخطاب
بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ تمسے اگلے جو لوگ ہو چکے ہین اونمین ٹھیک اٹکل والے ہوتے تھے اور مقرر میری امت مین
اگر کوئی ویسا ہوا تو عمر بن الخطاب ہے ف محدث اوسکو کہتے ہین جسکو خدا کی طرف سے الہام ہو اور اوسکی اٹکل بہت ٹھیک بیٹھے پیغمبر کے
سوا کسی ولی کا رتبہ محدث کے برابر نہین اور جب حضرت سب پیغمبرون سے افضل ہوے تو حضرت کی امت سب امتون سے بیشک افضل ہے تو جب
۴۶۰ اگلی امتون مین محدث ہوے ہین تو حضرت کی امت مین بھی ضرور ہونگے اس حدیث سے عمر فاروق کا بڑا مرتبہ معلوم ہوا ق عن عبد اللہ
بن مغفل انہ لا یصاد بہ الصید ولا ینکی بہ العدو ولکنہ یکسر السن ویفقأ العین یعنی الحذف
بخاری مسلم مین عبد اللہ بن مغفل سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر ٹھیکری مارنے سے نہ شکار حاصل ہوتا ہے نہ دشمن پر زخم پہنچتا ہے مگر

فضیلت اصحاب بدر

قصہ حاطب رضی اللہ عنہ

کیا کرتا تھا ہر دم حضرت پاس جو حضرت سے سنتا تھا سو اپنے پیٹ کو مجکو فکر تھا اور مہاجرین اصحاب بازار مین خرید و فروخت میں مشغول
رہتے تھے اور انصاری اصحاب اپنی کھیتی مین مصروف تھے سو حضرت نے ایک روز فرمایا کہ جو اپنا کپڑا اپھیلاوے جب تک کہ مین کلام
کر چکون تو وہ میری سنی حدیث کو کبھی نہ بھولیگا چنانچہ مینے اپنا کپڑا اپھیلایا پھر جب حضرت کلام کر چکے تو مینے اوس کپڑے کو اپنے بدن مین لگا لیا پھر
٤٦٤ اوس سے میں کوئی حدیث حضرت کی نہیں بھولا ق ابو ھریرة انه لیاتی الرجل العظیم السمین یوم القیمة
لا یزن عند الله جناح بعوضة اقرؤا فلا نقیم لهم یوم القیمة وزنا بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ حال یہ ہے کہ البتہ بڑا موٹا مرد قیامت مین آویگا خدا کے نزدیک اوسکی مچھر کے پر برابر قدر نہوگی اسکی سند قرآن سے پڑھو کہ خدا فرماتا ہے
نہ کھڑی کرینگے ہم اونکے واسطے ترازو ف یعنی اونکے کچھ نیک کام نہیں جنکو ترازو سے تولیے معلوم ہوا کہ دنیا کی بڑائی اور موٹاپا بدون ایمان
٤٦٥ اور نیک عمل کے خدا کے نزدیک کچھ چیز نہیں ق عایشة انه لیبکی علیها وانها لتعذب فی قبرها یعنی
یهودیة بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ حال یہ ہے کہ لوگ اوس یہودی عورت پر روتے ہین اور
اوسکی قبر مین اوس پر عذاب ہوتا ہے ف ایک یہودی عورت مرگئی تھی لوگ اوسکے روتے تھے حضرت ادھر سے نکلے تب یہ حدیث فرمائی
٤٦٦ م وائل بن حجر انه لیس بدواء ولکنه داء یعنی الخمر مسلم مین وائل بن حجر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
شراب تو دوا نہین ہے ولیکن وہ تو خود روگ ہے ف صحیح مین روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت سے شراب کا حال پوچھا حضرت نے
اوسکو منع کیا پھر اوسنے کہا کہ مین تو شراب کو دوا کے واسطے بناتا ہون تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی شراب دوا نہین ہے بلکہ تو خود روگ ہے
٤٦٧ کہ آدمی کی عقل کھو کر جانور بنا دیتی ہے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ شراب کو بطور علاج پینا بھی درست نہین م ام سلمة انه لیس
بك علی اهلك هوان ان شئت سبعت لك وان سبعت لك سبعت لنسائی مسلم مین حضرت ام سلمہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے مجھے فرمایا کہ البتہ تیری خاوند پر کچھ تیری خواری اور بے قدری نہین اگر تو چاہے تو سات دن تیرے پاس رہون اور اگر تیرے
پاس سات دن رہونگا تو سات سات دن اور اپنی بیبیون پاس بھی رہونگا ف حضرت نے ام سلمہ سے نکاح کیا اور ایک رات اونکے پاس
رہے صبح کو ام سلمہ نے کہا کہ مین پہلے خاوند کے گھر مین بہت عزت والی تھی وہ خاوند نکاح کے بعد سات دن میرے پاس رہا تھا تب حضرت نے
یہ حدیث فرمائی یعنی تو میرے نزدیک بھی کچھ بے قدر نہین ہے لیکن خدا کا حکم یون ہے کہ اگر مین تیرے پاس سات رات رہونگا تو اور بیبیون پاس بھی
٤٦٨ رہونگا یعنی جسکی کئی بیبیان ہون وہ سبکی باری برابر رکھے نہین تو گنہگار ہوگا م الاغر المزنی انه لیغان علی قلبی
وانی لاستغفر الله فی کل یوم مائة مرة مسلم مین اغر مزنی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ ایک پردہ سا میرے دل پر
ہو جاتا ہے اور مین خدا سے ہر روز سو بار مغفرت مانگتا ہون ف بعضے عالمون نے یون کہا ہے کہ ہر دم خدا کی حضوری حضرت کی شان تھی لیکن
امت کے سمجھانے بجھانے سے اوس حالت مین کچھ فرق ہو جاتا تھا اسواسطے حضرت سو بار استغفار کرتے تھے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب حضرت کو
٤٦٩ استغفار کرنیکی حاجت تھی تو اورونکو اگرچہ ولی کامل ہون زیادہ ضرور ہے استغفار کرنا اور اپنی غفلت پر رونا خ م ام سلمة انه یستعمل
علیکم امراء فتعرفون وتنکرون فمن کره فقد برئ ومن انکر فقد سلم ولکن من رضی وتابع
بخاری مین حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تمہارے اوپر حاکم مقرر کیے جاوینگے پھر تم اونکو بعضے کام مین بھلا جانوگے اور بعضے
مین برا جانوگے یعنی بعضے کام موافق شرع کے کرینگے اور بعضے مخالف شرع سو جو دل سے برا جانیگا اونکے برے کام کو تو وہ گناہ سے بچا اور جسنے

جو ابوذر غفاری نے حضرت کی پیغمبری کی خبر سنی تو مکے میں آئے کافروں کے غلبے سے حضرت کا حال پوچھ نہ سکتے تھے جب مدت حضرت علی کے گھر رہے
تو حضرت نے پوچھا کتنے دنوں سے تم آئے ہو کہا تیس دن ہو گئے حضرت نے پوچھا کیا کھاتے تھے کہا سوائے زمزم پانی کے اور کچھ کھانا نہ تھا حضرت نے حدیث
٣٧٨ فرمائی **وصل** اِس فصل میں حدیثیں ہیں جنکی ابتدا إنّک ہے **ق** أبو ذر إنّک امرؤ فیک جاهلیة هم إخوانکم خولکم
جعلهم الله تحت أیدیکم فمن کان أخوه تحت یده فلیطعمه مما یأکل ولیلبسه مما
یلبس ولا تکلفوهم ما یغلبهم فإن کلفتموهم فأعینوهم علیه **فائدة** له حین عیّر غلاما
بأمه بخاری اور مسلم میں ابوذر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ابوذر تو ایسا مرد ہے کہ تجھمیں جہالت کی خو ہے تمھارے
غلام تمھارے بھائی ہیں یعنی آدم کی اولاد ہیں اور تمھارے خدمتگار ہیں خدا نے اونکو تمھارے ہاتھ کے نیچے ڈالا ہے یعنی اونکا مالک کیا ہے سو جسکا
بھائی جسکی ملک میں ہو سو اوسکو کھلاوے جو آپ کھاتا ہو اور اوسکو پہناوے جو آپ پہنتا ہو اور اون پر ایسا بوجھ نہ ڈالو جو اونکو عاجز کرے
سو اونپر اگر کسی کام کا بوجھ ڈالو تو خود بھی اونکی مدد کرو یہ حدیث حضرت نے ابوذر سے فرمائی جب اونھوں نے اپنے غلام کو ماں کی گالی دی **ف**
ابوذر غفاری جیسا آپ لباس پہنتے تھے ویسا ہی اونکا غلام پہنے تھا لوگوں نے اوسکا سبب پوچھا تب یہ حدیث بیان کی لونڈی غلام کو کھانا
کپڑا دستور کے موافق بقدر ضرورت دینا واجب ہے اپنے برابر کھانا کپڑا دینا مستحب ہے فرض نہیں ہے اور گالی دینا درست نہیں اگر کام بگاڑے
٣٧٩ جھڑکنا درست ہے اور بھاری کام کو اگر نہ کر سکے تو آپ بھی اوس کام میں شریک ہو **ق** سعد بن أبي وقاص إنّک أن
تذر ورثتک أغنیاء خیر من أن تذرهم عالة یتکففون الناس وإنّک لن تنفق نفقة
تبتغي بها وجه الله إلا أجرت بها حتى ما تجعل في في امرأتك قال فقلت یا رسول الله
أخلّف بعد أصحابي قال إنّک لن تخلّف فتعمل عملا تبتغي به وجه الله إلا ازددت
درجة ورفعة ولعلک أن تخلّف حتی ینتفع بک أقوام ویضرّ بک آخرون
اللهم أمض لأصحابي هجرتهم ولا تردهم على أعقابهم لکن البائس سعد بن
خولة **فائدة** له لما عاده بخاری اور مسلم میں سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اگر تو اپنے
وارثوں کو مالدار چھوڑے بہتر ہے اس سے کہ اونکو محتاج چھوڑے کہ مانگیں لوگوں سے ہتھیلی پھیلا کر اور جو کچھ کہ تو خرچ کریگا خدا کی رضامندی کے واسطے
اوسکا ثواب پاویگا یہانتک کہ جو لقمہ اپنی جورو کے منہ میں ڈالیگا یعنی اوسکا بھی ثواب پائیگا کہا سعد نے پھر میں نے کہا یا رسول اللہ کیا میں چھوڑا جاؤنگا
اپنے ساتھیوں کے پیچھے بعد اونکے جانے کے حضرت نے فرمایا کہ اگر تو بیماری کے سبب مکے میں چھوڑا جاویگا اور کوئی کام خدا کی رضامندی کا کریگا تو تیرا
مرتبہ و درجہ بلند ہوگا اور شاید کہ تو چھوڑا جاویگا یعنی تیری زندگی بہت ہوگی یہانتک کہ نفع پاوینگے تجھسے بہت گروہ اور ضرر پاوینگے تجھسے
اور لوگ یعنی تیرے جہاد سے مسلمانوں کو قوت ہوگی اور کافروں کو ضرر الٰہی امضا جاری اور تمام رکھ میرے اصحاب کی ہجرت کو اور نہ پھیر اونکو ایڑیوں
پر لیکن نہایت محتاج سعد بن خولہ ہے یعنی باوجود ہجرت کے پھر مکے میں آکر مر گیا یہ حضرت نے سعد بن ابی وقاص سے فرمایا جب اونکی بیمار پرسی کو
تشریف لے گئے **ف** صحیح بخاری میں ہے سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ میں حجة الوداع میں بیمار ہوا آنحضرت میری دیکھنے کو آئے میں نے کہا کہ میں بیمار ہوں
زندگی کی توقع نہیں اور میں مالدار ہوں اور ایک میری بیٹی ہے اوسکے سوا کوئی میرا وارث نہیں جو ہو تو ایک حصہ بیٹی کو دوں دو حصے خیرات
کروں حضرت نے فرمایا نہیں پھر بیٹی کو آدھا مال خیرات کروں حضرت نے فرمایا کہ نہیں پھر میں نے کہا کہ تہائی مال خیرات کروں حضرت نے فرمایا کہ تہائی

مین غیر ہوا تب پوچھا کہ تجھ کس نے بھیجا ہے مین نے کہا کہ خدا نے تب مین نے پوچھا کہ کیا پیغام لیکر بھیجا ہے تب فرمایا کہ اپنے بندون کو میری بات یعنی پیغام پہنچانا ہے تب پوچھا کہ وہ پیغام کیا ہے
حضرت نے فرمایا کہ اپنے برادرون سے سلوک کرنا اور بتون کو توڑنا اور صرف خدا کو ایک جاننا اور کسیکو اوسکا شریک نجاننا پھر مین نے کہا کہ
حضرت کا ساتھ کسنے دیا ہے حضرت نے فرمایا کہ ایک میان اور ایک غلام نے یعنی صدیق اکبر اور بلال پھر مین نے کہا کہ مین بھی حضرت کا ساتھ
۴۸۳ دیتا ہون تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی پھر مین رخصت ہو کر اپنے گھر گیا جب حضرت مدینے مین آئے تب مین خدمت مین حاضر ہوا ص ابن عمر
اِنَّكَ لَسْتَ تَصْنَعُ ذٰلِكَ خُيَلَاءَ قَالَهٗ لِاَبِيْ بَكْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يَعْنِيْ اِسْتِرْخَاءَ الْاِزَارِ بخاری مین عبداللہ
عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تو اوسکو غرور کی راہ سے نہین کرتا یہ حضرت نے ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے فرمایا یعنی تیری ازار کا مین تک
لٹک جانا غرور سے نہین **ف** حضرت نے ایک بار فرمایا کہ جسکی ازار یعنی تہ بند یا پائجامہ ٹخنے سے نیچے لٹکے سو دوزخ مین ہے صدیق اکبر نے
عرض کی یا رسول اللہ میری ازار ایک طرف بدون ہتیار لٹک جاتی ہے مین کیا کرون تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ ازار اور پائجامہ کو
ٹخنے کے نیچے لٹکانا اگر غرور یا آرائش کی راہ سے ہے تو سخت حرام ہے اور نہین تو مکروہ ہے لیکن اگر بے قصد بے اختیار ہے لٹک جاوے تو معاف ہے
۴۸۴ **وصل** اس فصل مین وے حدیثین ہین جنکے سرے پر اَنْتُمْ ہے **ق** اُمُّ سَلَمَةَ اِنَّكُمْ تَخْتَصِمُوْنَ اِلَيَّ وَلَعَلَّ بَعْضَكُمْ
ربما در دو نسخہ اَنْ يَّكُوْنَ اَلْحَنَ بِحُجَّتِهٖ مِنْ بَعْضٍ فَاَقْضِيْ لَهٗ بِنَحْوِ مَا اَسْمَعُ مِنْهُ فَمَنْ قَطَعْتُ لَهٗ مِنْ حَقِّ اَخِيْهِ
شَيْئًا فَلَا يَأْخُذْهُ فَاِنَّمَا اَقْطَعُ لَهٗ قِطْعَةً مِّنَ النَّارِ بخاری اور مسلم مین حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ
تم جھگڑا فیصل کروانے آتے ہو میرے پاس اور شاید کہ تم لوگون مین بعضا آدمی ہوشیار اور خوش تقریر ہوتا ہے اپنی دلیل کی بالکیت کے بیان مین بہ نسبت
دوسرے آدمی کے سو فیصلہ کر دیتا ہون مین جیسا کہ اوس سے سنتا ہون جس شخص کو مین اوسکے بھائی کے حق سے کچھہ کاٹکے دلادون تو وہ شخص نہ لیوے
پرائے حق کو سو اسکے کچھہ نہین کہ اوسکو مین دوزخ کا ٹکڑا دیتا ہون **ف** یعنی قاضی اور حاکم ظاہر پر حکم کرتا ہے سو اگر کوئی خوش تقریری سے
دھوکا دیکر حاکم سے حکم لیوے اور پرایا حق چھینے تو وہ مال اوسکے حق مین خدا کے نزدیک حرام ہے اور اوسکا انجام دوزخ ہے اگرچہ ظاہر مین درست ہے
۴۸۵ **ص** اَبُوْ قَتَادَةَ اِنَّكُمْ تَسِيْرُوْنَ عَشِيَّتَكُمْ وَلَيْلَتَكُمْ وَتَأْتُوْنَ الْمَاءَ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ غَدًا قَالَهٗ قَبْلَ لَيْلَةِ
التَّعْرِيْسِ بِيَوْمٍ مسلم مین ابو قتادہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم چلے گے دوپہر ڈھلے شام تک اور رات بھر اور کل پانی پر جاؤگے
جو خدا نے چاہا یہ حضرت نے ایکدن پہلے اوس رات سے فرمایا تھا جب پچھلی رات کو سو گئے تھے **ف** یہ حدیث حضرت نے جنگ خیبر یا تبوک مین
۴۸۶ فرمائی دن گرمی کے تھے پانی کم ملتا تھا اور اوس رات کو چلتے چلتے آخر شب لیٹ رہے نماز فجر فوت ہو گئی پھر قضا جماعت سے پڑھی **ص** مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ
اِنَّكُمْ سَتَأْتُوْنَ غَدًا اِنْ شَاءَ اللّٰهُ عَيْنَ تَبُوْكَ وَاِنَّكُمْ لَنْ تَأْتُوْهَا حَتّٰى يُضْحِيَ النَّهَارُ فَمَنْ جَاءَهَا مِنْكُمْ
فَلَا يَمَسَّ مِنْ مَائِهَا شَيْئًا حَتّٰى اٰتِيَ مسلم مین معاذ بن جبل سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اگر خدا نے چاہا تم کل تبوک کے چشمے پر
پہونچوگے اور تم اوس چشمے پر نہین پہونچوگے جب تک کہ دن نچڑھیگا سو تم لوگون مین جو اوسپر جاوے تو اوسکے پانی کو کچھہ بھی ہاتھ نہ لگاوے
جب تک مین نہ آؤن **ف** معاذ بن جبل سے روایت ہے کہ ہم حضرت کے ساتھ جنگ تبوک کو چلے ایک رات حضرت نے یہ حدیث فرمائی جیسا کہ
حضرت نے فرمایا تھا اوسی وقت ہم اوس چشمے پر پہونچے دو آدمیون نے لشکر سے نکل کر اوس پانی مین ہاتھ لگایا حضرت نے پوچھا کسنے ہاتھ لگایا معلوم ہوا
دو آدمی تھے حضرت ان پر ناخوش ہوئے پانی چشمے مین نہایت کم تھا پھر تھوڑا تھوڑا لوگون نے پانی جمع کیا اتنا بمشکل جمع ہوا کہ حضرت نے ہاتھ
اور منہ دھو کر اوس پانی کو چشمے مین ڈالا پھر تو چشمے سے خوب جوش مار کر سب آدمی اور جانور چھک گئے یہ حضرت کا معجزہ ہوا اوس لشکر مین تیس ہزار آدمی تھے

خیرات کے واسطے بہت ہی بہتر ہے حضرت نے یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ وارثوں کا حق مقدم ہے فقیروں پر تہائی سے زیادہ وصیت درست نہیں
اور جو روپیہ کہ لوگوں کو کھانے کے لیے دیتے ہیں تو اس میں بھی ثواب ہے اگر خدا کا حکم جان کر دیوے اور سعد کو مکے میں رہنے کا اسواسطے رنج تھا کہ مہاجرین نے
مکے کا رہنا خدا کے واسطے چھوڑا تھا تو ہمیں پھر رہنا مکروہ جانتے تھے حضرت نے فرمایا کہ اگر عذر سے رہنا ہو تو عبادت کے ثواب میں نقصان نہیں اور تم کو زندگی
بندگی کا اشارہ فرمایا چنانچہ سعد اتنا جیے کہ عمر فاروق کی خلافت میں ملک عراق کو فتح کیا پھر باقی مہاجرین کے واسطے دعا کی کہ ایمان اور
٤٨٠ ہجرت پر ثابت رہیں بعد اوسکے سعد بن خولہ پر جو حجۃ الوداع میں مر گئے تھے افسوس کیا ق ابن عباس اِنَّكَ سَتَأْتِي قَوْمًا أَهْلَ كِتَابٍ
فَإِذَا جِئْتَهُمْ فَادْعُهُمْ إِلَى أَنْ يَشْهَدُوا أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللهِ فَإِنْ هُمْ أَطَاعُوا لَكَ
بِذَلِكَ فَأَخْبِرْهُمْ أَنَّ اللهَ فَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوَاتٍ فِي كُلِّ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ فَإِنْ هُمْ أَطَاعُوا لَكَ بِذَلِكَ
فَأَخْبِرْهُمْ أَنَّ اللهَ فَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً تُؤْخَذُ مِنْ أَغْنِيَائِهِمْ فَتُرَدُّ عَلَى فُقَرَائِهِمْ فَإِنْ هُمْ أَطَاعُوا لَكَ
بِذَلِكَ فَإِيَّاكَ وَكَرَائِمَ أَمْوَالِهِمْ وَاتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُومِ فَإِنَّهُ لَيْسَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ اللهِ حِجَابٌ ق بخاری اور مسلم میں
عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے جب معاذ بن جبل کو یمن کا حاکم کر کے بھیجا تو فرمایا کہ البتہ تو عنقریب ایک قوم کے پاس آویگا جو کتاب والے
ہیں یعنی یہود اور نصاریٰ ہیں تو جب تو اونکے پاس جاوے تو اونکو پہلا اس طرف بلائیو کہ گواہی دیویں اسکی کہ کوئی خدا کے سوا لائق پوجنے کے نہیں اور یہ کہ محمد
خدا کا رسول ہے سو اگر وے اس بات میں تیرا کہنا مانیں تو اونکو خبردار کر اس سے کہ خدا نے اونپر ہر ایک دن رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں
سو اگر وے اس میں بھی تیرا کہنا مانیں تو اونکو خبردار کر اس سے کہ خدا نے اونپر زکوۃ فرض کی ہے کہ اونکے مالداروں سے لی جاوے سو اونکے محتاجوں پر
پھیر کر دی جاوے سو اگر وے اسکو بھی مانیں تو الگ رہنا اونکے عمدہ مال سے یعنی زکوۃ میں جانور چن چن کر عمدہ قسم نہ لینا اور ڈر ایسے مظلوم کی
بد دعا سے سو بات یوں ہے کہ مظلوم کی دعا میں اور خدا میں کچھ آڑ نہیں یعنی مظلوم کی دعا جلد قبول ہوتی ہے کسی پر ظلم نکر ؎ شعر
ازاہِ مظلوماں کہ وقتِ دعا کردن اجابت از درِ حق بہر استقبال می آید ٤٨١ سَلَمَةُ بْنُ الْأَكْوَعِ إِنَّكَ كَالَّذِي قَالَ الْأَوَّلُ
اللَّهُمَّ أَبْغِنِي حَبِيبًا هُوَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِنْ نَفْسِي قَالَهُ لَهُ مسلم میں سلمہ بن اکوع سے روایت ہے کہ حضرت نے مجھے
فرمایا کہ مقرر تو ویسا ہی ہے جیسا اگلے زمانے میں کوئی شخص کہہ گیا ہے کہ الٰہی مجھے ایسا دوست دے جو میرے نزدیک میری جان سے
پیارا ہو یہ حضرت نے سلمہ بن اکوع سے فرمایا ف حضرت نے کسی لڑائی میں سلمہ بن اکوع کو ڈھال دی سلمہ نے کسی اپنے دوست کو دے دی
حضرت نے پوچھا کہ تیری ڈھال کہاں ہے سلمہ نے کہا کہ میں نے اپنے دوست کو دے دی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اپنی جان پر دوست کو مقدم رکھنا
٤٨٢ عمدہ بات ہے عَمْرُو بْنُ عَبَسَةَ إِنَّكَ لَا تَسْتَطِيعُ ذَلِكَ يَوْمَكَ هَذَا أَلَا تَرَى حَالِي وَحَالَ النَّاسِ وَلَكِنِ
ارْجِعْ إِلَى أَهْلِكَ فَإِذَا سَمِعْتَ بِي قَدْ ظَهَرْتُ فَأْتِنِي قَالَهُ لَهُ حِينَ قَالَ إِنِّي مُتَّبِعُكَ مسلم میں عمرو بن
عبسہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بیشک میرا ساتھ دینا تجھ سے نہ ہو سکیگا اس وقت میں کیا تو نہیں دیکھتا میرے حال اور لوگوں کے حال کو
دیکھتا ہے یعنی ابھی کفر غالب ہے اور اسلام مغلوب ہے لیکن پھر جا اپنے لوگوں میں پھر جب تو میرا حال سنیو کہ میں کافروں پر غالب ہوا تو میرے پاس آئیو یہ حضرت نے
عمرو بن عبسہ سے فرمایا جب اونسے کہا کہ میں تیرا ساتھ دونگا تابعداری کرونگا ف پورا قصہ بخاری اور مسلم میں عمرو بن عبسہ سے یوں
روایت ہے کہ میں کفر کے وقت میں بھی کافروں کو گمراہ اور بت پرستی کو برا جانتا تھا پھر میں نے سنا کہ ایک شخص مکے میں غیب کی خبریں دیتا ہے میں اسی
اشتیاق سے مکے گیا دیکھا حضرت کافروں کے غلبے سے اپنے مکان سے نہیں نکل سکتے ہیں حضرت کے پاس گیا پھر میں نے پوچھا کہ تم کون ہو حضرت نے فرمایا

تمت الاحادیث المصدرة بانک

کہا ابوسعید نے پھر اترے ہم دوسری منزل پر پھر حضرت نے فرمایا کہ البتہ تم صبح کو ملنے والے ہو اپنے دشمن سے اور روزہ توڑنا تمکو نہایت مضبوط کریگا
سو توڑ ڈالو روزے کو سفر میں صرف روزہ توڑنا مباح تھا حضرت کے حکم سے فرض ہوگیا تب ہمنے روزہ توڑا پھر اس سفر کے بعد مقرر ہمنے اپنے تئیں دیکھا کہ ہم
سفر میں روزے رکھتے تھے حضرت کے ساتھ ف جس سال کہ فتح ہوا حضرت مدینہ سے رمضان میں نکلے جہاد کو جب مکے کے قریب پہنچے
تب یہ حدیث فرمائی خلاصہ مطلب یہ کہ سفر میں روزہ رکھنا اور توڑنا دونوں درست ہے لیکن بشرط طاقت رکھنا افضل ہے مگر جہاد میں توڑنا افضل ہے
۴۹۲ کہ وہاں طاقت کا کام ہے بلکہ اوس سال جن لوگوں نے روزہ نہ توڑا حضرت نے اونکو گنہگار فرمایا ق حُذَيْفَةُ اِنَّكُمْ
لَا تَدْرُوْنَ لَعَلَّكُمْ اَنْ تُبْتَلُوْا بخاری اور مسلم میں حذیفہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ تم نہیں جانتے ہو شاید تم بلا میں
ڈالے جاؤ ف حذیفہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت کے ساتھ تھے حضرت نے فرمایا کہ گنو تو کتنے مسلمان کلمہ گو ہیں ہمنے کہا کہ یا حضرت کیا
ہمارے واسطے کچھ اسکا خوف ہے ہم لوگ تو چھ سو سات سو تک ہیں تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی سو جیسا حضرت نے فرمایا تھا ہم بلا میں پہنچے کہ ہم لوگ
۴۹۳ علانیے نماز نہ پڑھ سکتے تھے مگر چھپ کر اور بعد اسکے اسلام میں بہت اصحاب حبش وغیرہ کی طرف مکہ چھوڑ کر نکل گئے تھے ق اَنَسٌ اِنَّكُمْ لَسْتُمْ مِثْلِيْ
اَمَا وَاللّٰهِ لَوْ تَمَادٰى لِيَ الشَّهْرُ لَوَاصَلْتُ وِصَالًا يَدَعُ الْمُتَعَمِّقُوْنَ تَعَمُّقَهُمْ بخاری و مسلم میں انس سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ بیشک کہ تم لوگ میرے برابر نہیں جان لو قسم خدا کی اگر رمضان کا مہینا مجکو زیادہ ہوجاتا تو برابر اتنے طے کے روزے رکھتا جاتا
کہ چھوڑ دیتے شدت سے محنت کرنے والے اپنی شدت کو ف ایکبار حضرت نے آخر رمضان میں طے کے روزے رکھے بعضے اصحاب بھی حضرت کے
ساتھ طے کے روزے رکھنے لگے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی چاند جلد ہوگیا اگر مہینا زیادہ بڑھتا تو میں اتنا کرتا کہ لوگ عاجز ہوکر طے کرنا
۴۹۴ چھوڑ دیتے یہ بات حضرت نے غصے سے فرمائی طے کا روزہ حضرت کو درست تھا اوروں کو نہیں ص ابن عباس اِنَّكُمْ مُلَاقُو اللّٰهِ
مُشَاةً حُفَاةً عُرَاةً غُرْلًا مسلم میں عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر تم قیامت میں خدا کو ملوگے پیدل
ننگے پیر ننگے بدن بے ختنہ ہوئے ف یعنی دنیا کے سامان میں شب و روز مشغول رہتے ہو سواری اور پوشاک پر مرتے ہو
قیامت میں یہ کچھ بھی نہ رہیگا پیر تک بھی برہنہ ہوگا جیسے ننگے مادر زاد پیدا ہوئے تھے ویسے ہی قبروں سے اوٹھوگے

**فصل** اس فصل میں وہ حدیث ہے جس میں اِنَّكُنَّ کی لفظ ہے ق عَائِشَةُ اِنَّكُنَّ لَاَنْتُنَّ صَوَاحِبُ يُوْسُفَ مُرُوْا اَبَا بَكْرٍ
۴۹۵ فَلْيُصَلِّ بِالنَّاسِ ق ١٩ فِيْ مَرَضِهِ الَّذِيْ تُوُفِّيَ فِيْهِ بخاری اور مسلم میں عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مقرر تم یوسف
ساتھ والی عورتوں کی طرح ہو یعنی کیسے خلاف بات کی تکرار کرتی ہو کہو ابی بکر سے کہ لوگوں کو نماز پڑھاوے یہ حضرت نے اوس بیماری میں فرمایا کہ جس میں انتقال ہوا
ف بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے مرض الموت میں فرمایا کہ کہو ابی بکر سے لوگوں کو نماز پڑھاوے میں نے کہا کہ
ابوبکر نرم دل مرد ہے اگر حضرت کے مقام پر نماز پڑھاوینگے کھڑا ہونا مشکل ہوگا سن نہ سکینگے قرآن کی آواز لوگ سو آپ عمر کو فرمائیے کہ نماز پڑھاوے حضرت نے
فرمایا ابوبکر ہی سے کہو نماز لوگوں کو پڑھاوے پھر میں نے حفصہ سے کہا کہ تم حضرت سے کہو حفصہ نے حضرت سے یہی کہا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی
حضرت کی حیات میں سترہ نماز صدیق اکبر نے امامت سے نماز پڑھائی یہ اشارہ ہوا صدیق اکبر کی خلافت کا کہ جو مرد حضرت کا مصلی تھا وہی حضرت کے
بعد امام ہو سو اپنی زندگی میں صدیق اکبر کو ویسا ہی کیا جیسے بادشاہ اپنی زندگی میں کسیکو تخت اور چتر شاہی دیدے تو یہ علامت ہے کہ بادشاہ نے اوسکو ولیعہد کیا

**فصل** اس فصل میں وہ حدیثیں ہیں جنکے شروع میں اِنَّمَا ہے ق ابْنُ عُمَرَ اِنَّمَا اَجَلُكُمْ فِيْ اَجَلِ مَنْ خَلَا مِنَ الْاُمَمِ ۴۹۶
مَا بَيْنَ صَلٰوةِ الْعَصْرِ اِلٰى مَغْرِبِ الشَّمْسِ وَاِنَّمَا مَثَلُكُمْ وَمَثَلُ الْيَهُوْدِ وَالنَّصَارٰى كَرَجُلٍ اِسْتَعْمَلَ

بیان امامت صدیق اکبر بامر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

٤٨٦ اسلیے روایت مین شرار ہو ۔ خ ابو ہریرۃ انکم ستحرصون علی الامارۃ وانہا ستکون ندامۃ یوم القیمۃ
فنعم المرضعۃ وبئست الفاطمۃ بخاری مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تم لوگ حرص کروگے حکومت پر حالانکہ
حکومت کا قیامت مین پچھتاوا ہوگا یعنی کیون ہم حاکم بنے تھے جو آج حساب و عذاب مین گرفتار ہوے سو وہ دودھ پلانے والی اچھی ہے اور دودھ چھڑانے والی بری
ف یعنی حکومت کی ابتدا خوب ہوتی ہے کہ آدمی عیش و آرام مین رہتا ہے جیسا عورت جب تک دودھ پلاتی ہے لڑکا خوش رہتا ہے اور انجام
حکومت کا برا ہے اوسکے زوال سے آدمی رنج اور افسوس مین گرفتار رہتا ہے جیسے عورت دودھ چھڑانے والی لڑکے کو بری معلوم ہوتی ہے ق
٤٨٨ جریر انکم سترون ربکم کما ترون ہذا لا تضامون فی رؤیتہ فان استطعتم ان لا تغلبوا علی صلوۃ قبل
طلوع الشمس وقبل غروبہا فافعلوا ثم قرأ وسبح بحمد ربک قبل طلوع الشمس وقبل الغروب بخاری مسلم مین جریر سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بیشک تم قیامت مین دیکھوگے اپنے رب کو جیسا اسکو دیکھتے ہو یعنی چاند کو ہجوم نکرسکوگے اوسکے دیکھنے مین یعنی ہجوم سے
اوسکے دیدار مین کچھ حجاب و آزار نہوگی جیسے چاند کے دیکھنے مین ہجوم خلل نہین دیتا سو اگر تم سے ہوسکے کہ نہ غافل ہو نماز سے سورج نکلنے سے پہلے اور سورج
ڈوبنے سے پہلے تو کیا کرو پھر حضرت نے قرآن اسکی دلیل پڑھی کہ پاکی بول تعریف کے ساتھ اپنے رب کی سورج نکلنے سے پہلے اور ڈوبنے سے پہلے ف
صحاح مین جریر بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ ہم حضرت کے پاس بیٹھے تھے حضرت نے چودھوین رات کے چاند کو دیکھا پھر یہ حدیث فرمائی اس حدیث سے معلوم ہوا
کہ خدا کا دیدار قیامت مین چاند اور دن کی طرح کھلا ہوگا اور یہی مذہب ہے اہل سنت کا شیعہ اور معتزلہ دیدار کے منکر ہین یہ دولت اونکے نصیب مین نہین
انکار ہی کیا چاہیے معلوم ہوا کہ نماز فجر اور عصر کو دیدار خدا کے حاصل ہونے مین دخل ہے ٤٨٩ ابو ذر انکم ستفتحون ارضا یذکر فیہا
القیراط ویروی ستفتحون مصر وہی ارض یسمی فیہا القیراط فاستوصوا باہلہا خیرا فان لہم ذمۃ
ورحما مسلم مین ابو ذر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ تم فتح کروگے اوس زمین کو جسمین قیراط کا چرچا ہے ایک روایت مین آیا ہے
کہ فتح کروگے ملک مصر کو اور وہ زمین ہے جسمین قیراط کا نام مشہور ہے سو وصیت قبول کرو اوس کے لوگون کے ساتھ نیکی کرنے کی سو البتہ اونکے لیے امان
اور ناتا ہے ف قیراط نصف دانگ ہے یعنی کچھ وزن مین پانچ جو کے برابر ملک مصر مین اوسکی بہت چال تھی اور بادشاہ مصر نے
ماریہ قبطیہ کو حضرت کے واسطے بھیجا تھا اور ان سے حضرت ابراہیم پیدا ہوے اسواسطے مصر والون کو امان و پناہ ہوئی اور حضرت ہاجرہ حضرت اسمعیل
کی ماں مصر کی تھین اور حضرت اسمعیل عرب کے جد ہین تو مصر والون سے عرب کا ننہالی رشتہ ہوا اسواسطے اونکے ساتھ نیکی اور احسان کی حضرت نے فرمایا
٤٩٠ خ انس انکم ستلقون بعدی اثرۃ فاصبروا حتی تلقونی علی الحوض بخاری مین انس سے روایت ہے کہ حضرت نے
انصار سے فرمایا کہ البتہ میرے بعد تم پاؤگے اپنے سوا اورونکو مقدم یعنی تمہارے سوا اور لوگون کو حکومت ملیگی تو تم صبر کرو یہانتک کہ
تم حوض کوثر پر مجھسے ملو یعنی قیامت تک ف حضرت نے ایکبار انصاریون کو بلایا ملک بحرین مین جاگیر دینے کو انصار نے کہا کہ مہاجرین کو
بھی اتنی جاگیر دیجئے جیسے ہمکو دیتے ہین تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اگر نہین لیتے ہو تو میرے بعد بھی حکومت و ریاست کا حصہ نا
٤٩١ م ابو سعید انکم قد دنوتم من عدوکم والفطر اقوی لکم قالہ حین دنا من مکۃ قال ابو سعید
فمنا من صام ومنا من افطر فقال انکم مصبحوا عدوکم والفطر اقوی لکم فافطروا فکانت عزمۃ فافطرنا
ثم لقد رأیتنا نصوم مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بعد ذلک فی السفر مسلم مین ابو سعید سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ البتہ تم اپنے دشمن سے قریب ہوے ہو روزہ توڑنا تمکو بہت مضبوط کر دیگا یہ حضرت نے جب مکہ کے قریب ہوے

اونکو سبب بیوفائی کے ہوا سو اسکی حرمت اور قدر سمجھتی ہو اور اسکی حفاظت اور اطاعت اپنے لشکر کو ضروری ہو سو اگر سردار خدا کے ڈر سے حکم کرے
499 اور انصاف کرے تو اوسکے سبب سے اوسکو ثواب ملیگا اور اگر اسکے سوا حکم کرے یعنی خلاف شرع تو اوسکے سبب سے اوسپر عذاب ہوگا ق البراء بن
عازب انما الخالۃ ام بخاری اور مسلم میں براء بن عازب سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ خالہ تو ما ہی یعنی ماں کے برابر ہی ف
علی مرتضی اور جعفر طیار اور زید میں گفتگو ہوئی حضرت حمزہ کی بیٹی کی پرورش میں کہ اوسکے ماں باپ مر گئے تھے ہر ایک شخص چاہتا تھا کہ اوسکو ہم
پالین حضرت نے پوچھا کہ اسکی خالہ کسکے نکاح میں ہی معلوم ہوا کہ جعفر کے نکاح میں ہی حضرت نے جعفر کو دلائی پھر یہ حدیث فرمائی علما نے اسی حدیث سے
500 نکالا ہی کہ اگر چھوٹے لڑکے کی ماں مر جاتے تو اوسکی ماں کی رشتہ دار عورتین اوسکو پالین جیسے خالہ اور نانی ق اسامۃ بن زید انما الربا
فی النسیئۃ بخاری اور مسلم میں اسامہ بن زید سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ بیاج تو صرف وعدے میں ہے ف بیاج نام ہی ایک
جنس وزنی میں زیادہ لینے کا خواہ دست بدست ہو خواہ وعدے سے اور اگر دو جنسین ہون تو وعدہ بیاج ہی زیادتی سود نہیں اس حدیث سے ظاہر
معلوم ہوا کہ دست بدست میں زیادہ لینا بیاج نہیں سو مطلب حدیث کا یہ ہی کہ جب دو جنس ہون جیسے چاندی کو سونے سے بیچے تو دست بدست زیادہ
501 لینا بیاج نہیں ہی وعدہ بیاج ہی اور بعض علما اس حدیث کو منسوخ کہتے ہین واللہ اعلم خ عائشۃ انما الرضاعۃ من المجاعۃ
بخاری میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ شیرخوارگی تو صرف بھوک سے ہی ف یعنی جس شیرخوارگی سے نکاح حرام
ہوتا ہی تو اوسکا اعتبار طفلی میں ہے کہ چھوٹے لڑکے کی بھوک بے دودھ نہیں جاتی اور اگر جوان آدمی کسی عورت کا دودھ پیوے تو اوسکا اعتبار نہین وہ
502 نکاح کو نہیں روکتا م ابو سعید انما الماء من الماء ھذا الحدیث منسوخ مسلم میں ابو سعید سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ پانی تو صرف پانی نکلنے سے ہی یہ حدیث منسوخ ہی ف یعنی جب منی نکلی تو پانی یعنی غسل واجب ہوتا ہی اس حدیث کا حکم منسوخ
503 ہی چنانچہ دوسری حدیث میں آیا ہی کہ صرف دخول سے غسل واجب ہوتا ہے منی نکلی یا نہ نکلے ق جابر انما المدینۃ کالکیر تنفی خبثہا
وتنصع طیبہا بخاری اور مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مدینہ تو جیسے بھٹی ہی لوہار کی چھانٹتی ہی میل کچیل کو اور
نکھارتا ہی ستھرے کو ف ایک گنوار مدینے میں آیا مسلمان ہوا جب اوسکو تپ چڑھی تو مرتد ہو کر نکل گیا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی
504 یعنی منافق اور بے ایمان مدینے میں نہیں رہ سکتا ایماندار اوسمیں ٹھہرتا ہی ھ رافع بن خدیج انما انا بشر اذا امرتکم بشیئ
من دینکم فخذوا بہ واذا امرتکم بشیئ من رایی فانما انا بشر مسلم میں رافع بن خدیج سے روایت ہے کہ
کہ حضرت نے فرمایا کہ میں بھی آدمی ہون جب میں تمکو تمہارے دین کی بات کچھ بتلاؤن تو اوسکو پکڑ لیا کرو یعنی اوسپر عمل کیا کرو اور جب میں تمکو کچھ اپنی عقل سے
دنیا کی صلاح بتلاؤن تو میں بھی آخر آدمی ہی ہون ف جب حضرت مدینے میں آئے تو وہان کے لوگون کا دستور تھا کہ نر کھجور کا مادہ کھجور میں پیوند کیا کرتے تھے
حضرت نے اوسکو بیفائدہ جانکر منع کیا اوس سال کھجور نہ پیدا ہوئی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی میری طاعت تمپر دین کے کامون میں ہی اور
دنیا کے کام میں واجب نہیں اسواسطے کہ میں بھی آدمی ہون دنیا کے کام میں اگر میری عقل میں کچھ چوک پڑے تو کیا عجب ہے دین میں جو میں فرماتا ہون وہ اللہ کا حکم ہو
505 اور کرنیکے نفع نقصان کو میں بیان ہو ق ابن مسعود انما انا بشر انسی کما تنسون فاذا نسیت فذکرونی
بخاری اور مسلم میں عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میں بھی آدمی ہی ہون بھول جاتا ہون جیسا تم بھول جاتے ہو تو جب میں بھی
بھول جاؤن تو مجھکو یاد دلا دیا کرو ف صحاح میں عبداللہ بن مسعود سے یہ روایت ہی کہ حضرت نے ایکبار ظہر کی پانچ رکعتین پڑھین
اصحاب نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ کیا نماز میں کچھ بڑھ گیا ہی حضرت نے فرمایا کیا بات کہتے ہو اصحاب نے کہا کہ حضرت نے بجاے چار کے پانچ

عُمَّالًا فَقَالَ مَنْ يَعْمَلُ لِي إِلَى نِصْفِ النَّهَارِ عَلَى قِيرَاطٍ قِيرَاطٍ فَعَمِلَتِ الْيَهُودُ إِلَى نِصْفِ النَّهَارِ عَلَى قِيرَاطٍ قِيرَاطٍ ثُمَّ قَالَ مَنْ يَعْمَلُ لِي مِنْ نِصْفِ النَّهَارِ إِلَى صَلٰوةِ الْعَصْرِ عَلَى قِيرَاطٍ قِيرَاطٍ فَعَمِلَتِ النَّصَارٰى مِنْ نِصْفِ النَّهَارِ إِلَى صَلٰوةِ الْعَصْرِ عَلَى قِيرَاطٍ قِيرَاطٍ ثُمَّ قَالَ مَنْ يَعْمَلُ لِي مِنْ صَلٰوةِ الْعَصْرِ إِلَى مَغْرِبِ الشَّمْسِ عَلَى قِيرَاطَيْنِ قِيرَاطَيْنِ أَلَا فَأَنْتُمُ الَّذِينَ يَعْمَلُونَ مِنْ صَلٰوةِ الْعَصْرِ إِلَى مَغْرِبِ الشَّمْسِ عَلَى قِيرَاطَيْنِ قِيرَاطَيْنِ أَلَا لَكُمُ الْأَجْرُ مَرَّتَيْنِ فَغَضِبَتِ الْيَهُودُ وَالنَّصَارٰى فَقَالُوا نَحْنُ أَكْثَرُ عَمَلًا وَأَقَلُّ عَطَاءً قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى وَهَلْ ظَلَمْتُكُمْ مِنْ حَقِّكُمْ شَيْئًا قَالُوا لَا قَالَ فَإِنَّهُ فَضْلِي أُعْطِيهِ مَنْ شِئْتُ بخاری اور مسلم مین عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ سوا اسکے کوئی مثل نہین ہوسکتی کہ عمر اور مدت تمھاری اے مسلمانون اگلی امتون کی عمر اور مدت کے مقابلے مین ایسی ہو جیسے عصر کی نماز سے شام تک یعنی اگلی امتون کی زندگی زیادہ تھی جیسے صبح سے عصر تک اور مسلمانون کی عمر کم جیسے عصر سے شام تک اور نہین ہے مثل تمھاری اے مسلمانون اور مثل یہود اور نصاری کی مگر جیسے مثل اوس مرد کی جسنے کام کروایا کارندون سے سو اوسنے کہا کہ جو میرا کام کرے صبح سے دوپہر تک اوسکو ایک ایک قیراط ملیگا سو کام کیا یہود نے دوپہر تک ایک ایک قیراط پر پھر کہا اوس مرد نے کہ جو میرا کام کرے دوپہر سے عصر کی نماز تک اوسکو ایک ایک قیراط مزدوری ملیگی تو نصاری نے دوپہر سے عصر تک ایک ایک قیراط پر مزدوری کی پھر اوس مرد نے کہا کہ جو میرا کام کرے عصر کی نماز سے شام تک اوسکو دو دو قیراط مزدوری ملیگی جانو اے مسلمانون سو وے لوگ تم ہو جنھون نے عصر سے شام تک کام کیا دو دو قیراط پر جان رکھو کہ تمھاری مزدوری دونی ہے سو غصے ہونگے یہود اور نصاری قیامت مین پھر کہینگے کہ ہم کام مین تو زیادہ ہین اور مزدوری مین کم یعنی عجیب ہے کہ کام ہمنے خدا فرماویگا کیا مینے تمپر کچھ ظلم کیا یعنی جو مزدوری ٹھہری تھی اوس سے کچھ کم دیا کہینگے کہ جو ٹھہرا تھا اوس سے کم نہین پھر خدا فرماویگا سو یہ تو یعنی دونی مزدوری دینا میرا فضل ہے جسکو چاہون اوسکو دون ف یعنی یہود اور نصاری کی ہر چند عمرین زیادہ تھین اور عبادت بہت لیکن امت محمدی کو باوجود کم عمری اور قلت عبادت کے اون سے ثواب دونا ہے یہ خدا کا فضل ہے اپنے حبیب کی ضعیف امت پر اور یہی شکل بلکہ بطابق مضمون انجیل مین بھی موجود ہے چنانچہ متی کی انجیل باب ۲۰ آیت ا مین عیسی علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک مالک نے صبح کے وقت سے ایک دینار پر مزدور ٹھہرا کے اونھین اپنے باغ مین بھیجے پھر چند ساعت کے بعد یعنی چار گھڑی اور پہر اور دوپہر کے بعد مزدور اوتنی مزدوری پر باغ مین بھیجے شام کو ہر ایک مزدور کو ایک ایک دینار دیا پہلون نے شکوہ کیا کہ ہم دن بھر کے محنتی اور تھوڑی دیر کے محنتی برابر ہوگئے مالک نے جواب دیا کہ کیا مینے تمپر کچھ ظلم کیا جو تمھاری دینے کی مقرر ہوئی تھی سو تمنے پائی مجکو اپنے مال مین اختیار ہے جتنا جسکو چاہون دون علی ہذا القیاس پہلے پچھلے ہو جاوینگے اور مقدم موخر ہو جائینگے بہت لوگ ہین لیکن مقبول اور برگزیدہ کم ہین فقط اس انجیل کی تقریر سے صاف ثابت ہوا کہ امت محمدی امت موسوی اور عیسوی سے برگزیدگی اور ثواب مین افضل ہے اسواسطے کہ سب سے پچھلی امت ہے یہ خدا کا کرم ہے یہود اور نصاری کے شور اور غل سے کیا ہوتا ہے الہی ہزار ہزار شکر تیرے احسان کا کہ اپنے حبیب کی امت مین ہمکو

۴۹۷ کیا ف سَهْلُ بْنُ سَعْدٍ إِنَّمَا الْأَعْمَالُ بِالْخَوَاتِيمِ بخاری اور مسلم مین سہل بن سعدؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہین اعتبار کامون کا مگر خاتمے پر ف ایک شخص جہاد مین کافرون سے خوب لڑا حضرتؐ نے فرمایا کہ یہ شخص دوزخی ہے لوگون کو تعجب ہوا آخر کو اوس شخص نے اپنے

۴۹۸ تئین آپ ہلاک کیا تب حضرتؐ نے یہ حدیث فرمائی یعنی ابتدا کا کچھ اعتبار نہین جب تک انجام بخیر نہو ه اَبُو هُرَيْرَةَ إِنَّمَا الْإِمَامُ جُنَّةٌ يُقَاتَلُ مِنْ وَرَائِهِ وَيُتَّقٰى بِهِ فَإِنْ أَمَرَ بِتَقْوَى اللّٰهِ وَعَدَلَ كَانَ لَهُ بِذٰلِكَ أَجْرٌ وَإِنْ يَأْمُرْ بِغَيْرِهِ كَانَ عَلَيْهِ مِنْهُ مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا نہین ہے سردار مگر جیسے ڈھال کہ اوسکی آڑ مین لڑتے ہین اور بچتے ہین

ف بیان تفضیل امت محمدی از حدیث انجیل

تحفۃ الاخیار ترجمہ مشارق الانوار

پانچ رکعت پڑھیں تو حضرت نے بعد سلام کے سہو کے دو سجدے کیے پس یہ حدیث فرمائی معلوم ہوا کہ نسیان مقتضا بشریت ہے پیغمبر کو بھی ہوتا ہے لیکن
٥٠٦ پیغمبر کے سہو میں حکمت الہی ہوتی ہیں چنانچہ سہو کا مسئلہ اسی سے معلوم ہوا ق اُمّ سلمہ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ وَاِنَّهُ يَاتِيْنِي الْخَصْمُ فَلَعَلَّ
بَعْضَهُمْ اَنْ يَّكُوْنَ اَبْلَغَ مِنْ بَعْضٍ فَاَحْسِبُ اَنَّهُ صَادِقٌ فَاَقْضِيْ لَهُ فَمَنْ قَضَيْتُ لَهُ بِحَقِّ مُسْلِمٍ فَاِنَّمَا هِيَ
قِطْعَةٌ مِّنَ النَّارِ فَلْيَحْمِلْهَا اَوْ يَذَرْهَا بخاری اور مسلم میں ام سلمہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میں بھی آدمی ہی ہوں
البتہ آتا ہے میرے پاس مدعی اور مدعا علیہ سو شاید بعضا شخص بعضے سے زیادہ گویا اور خوش تقریر ہوتا ہے تو میں جانتا ہوں کہ وہ سچا ہے
تو فیصلہ کر دیتا ہوں اوسکے موافق سو جو کوئی ہو کہ جسکو میں کسی مسلمان کا حق دلا دوں تو وہ اوسکے حق میں دوزخ کا ٹکڑا ہے چاہے اوسکو لے چاہے اوسکو
٥٠٧ چھوڑ دیوے ق عَائِشَةُ اِنَّمَا اَهْلَكَ الَّذِيْنَ قَبْلَكُمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا اِذَا سَرَقَ فِيْهِمُ الشَّرِيْفُ تَرَكُوْهُ وَاِذَا
سَرَقَ فِيْهِمُ الضَّعِيْفُ اَقَامُوْا عَلَيْهِ الْحَدَّ وَاَيْمُ اللّٰهِ لَوْ اَنَّ فَاطِمَةَ بِنْتَ مُحَمَّدٍ سَرَقَتْ لَقَطَعْتُ يَدَهَا
بخاری اور مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اسی نے تو کھپا ڈالا انکو جو تم سے پہلے تھے کہ جب اون میں کوئی شریف
اور رئیس چوری کرتا تھا اوسکو چھوڑ دیتے بے سزا لیے اور جب اون میں کوئی بیچارا غریب چوری کرتا تو اوسپر چوری کی سزا کرتے اور قسم خدا کی اگر فاطمہ
محمد کی بیٹی چوری کرے تو مقرر اوسکا ہاتھ کاٹوں ف فاطمہ قیس کی بیٹی قریش میں شریف زادی تھی اوسنے چوری کی لوگوں نے اوسکی
سفارش کی حضرت نے فرمایا کہ خدا کی سزا مقرر کی ہوئی میں سفارش کرتے ہو اوسکی سفارش حضرت نے نمانی بعد اسکے یہ حدیث فرمائی پھر اوسکے
ہاتھ کو کٹوا ڈالا معلوم ہوا کہ حکم شرع میں رعایت کسی کی روا نہیں ہے اگلی امتیں اسی کے سبب سے ہلاک ہوئیں پچھلے زمانے میں اسلام کی بھی سلطنت شرع میں سستی
کرنے سے سست ہو گئی اور یہ جو بعضے ناواقف کہتے ہیں کہ ہر چند سینہ زنی اور نوحہ گری حرام ہے لیکن سبط مصطفے اور جگر گوشہ فاطمہ زہرا یعنی
حسین کے غم میں درست ہے سو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ غلط بات ہے اسواسطے کہ حکم شرع سب کے واسطے برابر ہے جو چیز حرام ہے سب کے واسطے
٥٠٨ برابر ہے شریف اور رذیل کا اس میں کچھ فرق نہیں خ ابن عمر اِنَّمَا بَقَاؤُكُمْ فِيْمَا سَلَفَ قَبْلَكُمْ مِّنَ الْاُمَمِ كَمَا بَيْنَ
صَلٰوةِ الْعَصْرِ اِلٰى غُرُوْبِ الشَّمْسِ بخاری میں عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تمھاری زندگی کی مدت جو تم سے
اگلے امتیں ہو چکیں ہیں اتنی ہی جتنی مدت عصر کی نماز سے شام تک یعنی اگلی امتوں کی عمر بہت ہوتی تھی اور تمھاری کم یعنی اس تھوڑی
٥٠٩ زندگی میں جس قدر عبادت ہو سکے سو کر لو دنیا کی ہوس میں زیادہ نہ پھنسو خ جُبَيْرُ بْنُ مُطْعِمٍ اِنَّمَا بَنُو الْمُطَّلِبِ وَبَنُوْ هَاشِمٍ
شَيْءٌ وَّاحِدٌ بخاری میں جبیر بن مطعم سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مطلب کی اولاد اور ہاشم کی تو ایک ہی چیز ہے ف
عبد مناف کے چار بیٹے ایک ہاشم دوسرے مطلب تیسرے عبد شمس چوتھے نوفل جبیر بن مطعم نوفل سے اور حضرت عثمان عبد شمس سے ہیں حضرت نے خیبر کا
پانچواں ہاشم اور مطلب کی اولاد کو دیا عبد شمس اور نوفل کی اولاد کو نہ دیا تب جبیر بن مطعم اور عثمان نے حضرت سے عرض کی کہ یا رسول اللہ
بنی ہاشم کی شرافت اور بزرگی کے تو ہم قائل ہیں لیکن اسکا کیا سبب ہے کہ مطلب کی اولاد کو حضرت نے دیا اور عبد شمس اور نوفل کی اولاد کو نہیں
اگر برادری کی جہت سے دیا ہے تو ہم اور سب حضرت کے ساتھ برابر ہیں تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی ہاشم اور مطلب کی اولاد کبھی جدا نہیں ہوئی
کفر اور اسلام میں رنج اور غم میں ہمیشہ شریک رہی یہی سبب ہے اونکی خصوصیت کا اسی سبب سے امام شافعی بنی مطلب کو آل میں داخل سمجھتے ہیں
٥١٠ ق سَهْلُ بْنُ سَعْدٍ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِذْنُ مِنْ قِبَلِ الْبَصَرِ بخاری اور مسلم میں سہل بن سعد سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
کسی گھر میں جانے کی اجازت مانگنا تو صرف نظر ہی کے سبب سے ٹھہرائی گئی ہے ف صحاح میں روایت ہے کہ ایک شخص حضرت کے گھر میں جھانکنے لگا حضرت نے

مسلم مین عبد اللہ بن عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا نہ بناؤ روح والی چیز کو نشانہ **ف** عبد اللہ بن عباس نے چند جوانون کو
دیکھا کہ مرغی کو ایک جگہ بٹھا کے تیر اوس پر مارتے ہین یعنی اوسکو نشانہ بنائے ہین تب یہ حدیث پڑھی اور کہا کہ حضرت نے اس پر لعنت کی ہے معلوم ہوا کہ یہ جو بعضے لوگ
زندہ جانور کو چونگ بناتے ہین نہایت ظالم ہین اور کمال بیدرد اور سخت دل ہین کہ ناحق عذاب کرتے ہین اور شکار پر نشانہ لگانا البتہ درست ہے
٥٣٤ **ق** ابن عمر لَا تَتْرُكُوا النَّارَ فِي بُيُوتِكُمْ حِينَ تَنَامُونَ بخاری اور مسلم مین عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ نہ رکھا کرو آگ کو اپنے گھر مین جب سویا کرو **ف** اسواسطے منع کیا کہ اکثر آگ لگ اوٹھتی ہے بلکہ مدینے مین ایکبار یون ہی آدھی رات کو گھر جل گئے تھے
٥٣٥ **خ** ابو ہریرة لَا تَمَنَّوْا لِقَاءَ الْعَدُوِّ وَإِذَا لَقِيتُمُوهُمْ فَاصْبِرُوا بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
جنگ مین دشمن سے ملنے کی آرزو کیا کرو اور جب دشمن سے مل جاؤ تو جم جایا کرو بھاگا نکرو **ف** بعضے نوجوان اصحاب کہتے تھے کہ اگر ہمکو کافر ملین
تو خوب مارین اونکو تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی دعوی کرنا بہتر نہین اگر شاید بھاگ گئے تو گنہگار ہوگے
٥٣٦ **خ** ابو ہریرة لَا تَجْعَلُوا بُيُوتَكُمْ مَقَابِرَ إِنَّ الشَّيْطَانَ يَنْفِرُ مِنَ الْبَيْتِ الَّذِي تُقْرَأُ فِيهِ سُورَةُ الْبَقَرَةِ بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے
٥٣٧ فرمایا اپنے گھرون کو قبرین نہ بنایا کرو مقرر شیطان اوس گھر سے بھاگتا ہے جسمین سورہ بقر پڑھی جاوے **ف** یعنی گھرون مین مردون کی
طرح بے عمل نہ پڑا رہا کرو بلکہ گھر مین قرآن پڑھا کرو تاکہ شیطان بھاگے **م** ابو مرثد الغنوي لَا تَجْلِسُوا عَلَى الْقُبُورِ وَ
٥٣٩ لَا تُصَلُّوا إِلَيْهَا مسلم مین ابو مرثد سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قبرون پر نہ بیٹھا کرو اور اونکی طرف نماز نہ پڑھا کرو **ف**
یعنی قبرون کو ایسا ذلیل بھی نکرو کہ اوسپر بیٹھو اور پاخانہ اور پیشاب کرو اور اتنی تعظیم بھی نکرو کہ اونکو قبلہ بنا کر اودھر نماز پڑھو
اور یہ بھی معلوم ہوا کہ قبرون مین نماز درست نہین
٥٤٠ **خ** ابو ہریرة لَا تَحَاسُدَ وَلَا حَسَدَ إِلَّا فِي اثْنَتَيْنِ
رَجُلٌ آتَاهُ اللهُ الْقُرْآنَ فَهُوَ يَتْلُوهُ آنَاءَ اللَّيْلِ وَآنَاءَ النَّهَارِ فَهُوَ يَقُولُ لَوْ أُوتِيتُ مِثْلَ مَا أُوتِيَ هٰذَا
لَفَعَلْتُ كَمَا يَفْعَلُ وَرَجُلٌ آتَاهُ اللهُ مَالًا فَهُوَ يُنْفِقُهُ فِي حَقِّهِ فَيَقُولُ لَوْ أُوتِيتُ مِثْلَ مَا أُوتِيَ هٰذَا
لَفَعَلْتُ كَمَا يَفْعَلُ بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ آپسمین حسد اور ڈاہ نکیا کرو اور ایک ولیت یون ہے کہ حسد کرنا
لایق نہین مگر دو آدمی مین ایک تو وہ جسکو خدا نے قرآن دیا ہے سو وہ اسکو رات اور دن کی ساعتون مین پڑھا کرتا ہے تو وہ کہے کہ اگر مجکو
بھی قرآن آتا یا تحقیق ہوتی جیسے اسکو ہے تو مین بھی کرتا جیسا یہ کرتا ہے دوسرا وہ جسکو خدا نے مال دیا ہے سو وہ اسکو بجا خرچ کیا کرتا ہے
تو وہ کہے کہ اگر میرے پاس مال ہوتا جیسا اسکے پاس ہے تو مین بھی کیا کرتا جیسا یہ کرتا ہے **ف** حسد یہ ہے کہ دوسرے کا بھلا نہ دیکھ سکے اور
چاہے کہ جاتا رہے یہ نہایت حرام ہے اور اکثر خلق اسی رنج اور بلا مین گرفتار ہے گویا حسد کرنے والا اللہ سے غصے ہوتا ہے کہ کیون اسکو دیا مجکو نہ
دیا اگر کسی کی نعمت دیکھکر آرزو کرے کہ خدا مجھکو بھی ایسا دے تو درست ہے یہ حسد نہین اسکو غبطہ کہتے ہین
٥٤١ **ق** ابو ہریرة لَا تَحَاسَدُوا
وَلَا تَنَاجَشُوا وَلَا تَبَاغَضُوا وَلَا تَدَابَرُوا وَكُونُوا عِبَادَ اللهِ إِخْوَانًا بخاری اور مسلم مین
ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ آپسمین حسد نکرو اور دیکر قیمت نہ بڑھاؤ یعنی لالچ نکرو اور آپسمین بغض اور عداوت
نرکھو اور ایک دوسرے کی طرف پیٹھ پھیر نکرو اور ہو جاؤ خدا کے بندو **ف** یعنی جیسے سگے بھائیون مین محبت
٥٤٢ اور پاسداری ہوتی ہے ویسی سب مسلمانون کرو اور کفر کی بری عادتین چھوڑو **م** ام الفضل لَا تُحَرِّمُ الْإِمْلَاجَةُ
وَلَا الْإِمْلَاجَتَانِ مسلم مین ام الفضل سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ دودھ کا ایکبار یا دوبار چوسنا نکاح کو حرام نہین کرتا

سو البتہ سب لوگ صور کی آواز سے قیامت میں بیہوش ہو جاوینگے تو اول میں ہوش میں آؤنگا تو میں موسیٰ کو اس طرح دیکھونگا کہ
عرش کا پایا پکڑے ہیں سو میں نہیں جانتا کہ موسیٰ مجھ سے پہلے ہوش میں آگئے یا کوہ طور کی بیہوشی اونکی مجرا ہو گئی **ف** اس حدیث کا قصہ
یہ ہے کہ ایک مسلمان حضرت کو سب پیغمبروں سے افضل کہتا تھا اور یہودی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو افضل کہتا تھا تب حضرت نے یہ حدیث
فرمائی یعنی اصل نبوت میں سب پیغمبر برابر ہیں اگر حضرت کو فضیلت ہے تو اور راہ سے ہے خلاصہ یہ کہ اس طرح سے فضیلت بیان کرو کہ اور پیغمبروں کی
551 حقارت نکلے **خ م** ابو طلحۃ لا تدخل الملائکۃ بیتا فیہ کلب ولا صورۃ تماثیل بخاری میں ابو طلحہ سے روایت ہے
552 کہ حضرت نے فرمایا کہ رحمت کے فرشتے نہیں جاتے اوس گھر میں جسمیں کتا ہو یا جاندار کی تصویر ہو **ق** ابن عمر لا تدخلوا مساکن
الذین ظلموا انفسھم ان یصیبکم ما اصابھم الا ان تکونوا باکین بخاری او مسلم میں عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ نجاؤ اونکے مکانوں میں جن لوگوں نے اپنی جان پر ظلم کیا کہیں تم پر عذاب پڑے جیسا اون پر پڑا اگر وہاں خوف سے روتے
جاؤ تو مضایقہ نہیں **ف** بخاری او مسلم میں ابو طلحہ سے روایت ہے کہ ہم ایکبار حضرت کے ساتھ قوم ثمود کے ملک میں جسکا نام حجر ہے گذرے
تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی اور وہاں سے جلد نکل گئے اور وہاں کے پانی پینے سے منع کیا اور جسنے اوس پانی سے آٹا گوندھا تھا اوسکو پھکوا دیا معلوم ہوا
کہ جس قوم پر عذاب ہوا وہاں قیامت تک خدا کی مار او برکتی رہتی ہے قوم ثمود میں حضرت صالح پیغمبر تھے جب ان لوگوں نے پیغمبر کو نہ مانا تو ان پر عذاب آیا
553 سب مر گئے اونکا مکان شام او حجاز کے درمیان ہے ۵ ام سلمۃ لا تدعوا لانفسکم الا بخیر فان الملائکۃ یؤمنون علی
ما تقولون مسلم میں حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ دعا کرو اپنی جانوں کے واسطے سوا نیک دعا کے اسواسطے کہ فرشتے آمین
کہتے ہیں تمہارے کہنے پر **ف** حضرت ام سلمہ سے روایت ہے کہ اسکا پہلا خاوند یعنی ابو سلمہ مر گیا لوگ اوسکے غم میں اپنے واسطے بد دعا کرنے لگے
554 تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اوس وقت فرشتے موجود ہیں برا مکرو نہیں تو اونکے آمین کہنے سے وہی کام ہوگا **م** جابر لا تذبحوا الا
مسنۃ الا ان تعسر علیکم فتذبحوا جذعۃ من الضأن مسلم میں جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ
حلال کرو قربانی میں مگر ایک سال کی بکری مگر یہ کہ تمپر مشکل ہو یعنی اگر نہ ملے تو سات مہینے کا دنبہ حلال کرو **ف** بکری اور بھیڑ ایک برس سے کم
555 درست نہیں لیکن سات مہینے کا دنبہ قربانی کرنا درست ہے **م** ابو ہریرۃ لا تذھب اللیالی والایام حتی یملک
رجل یقال لہ جھجاہ مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ رات اور دن آخر نہو نگے جبتک بادشاہ نہوگا وہ جسکا
نام جہجاہ ہوگا **ف** یعنی بدون جہجاہ کی سلطنت کے قیامت نہوگی قیامت سے پہلے اس نام کا بادشاہ ضرور ہوگا مگر معلوم نہیں کہ کب ہوگا
556 اور کہاں ہوگا **ق** ابو بکرۃ وجریر وابن عمر لا ترجعوا بعدی کفارا یضرب بعضکم رقاب بعض
بخاری اور مسلم میں ابو بکرہ و جریر اور عبد اللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ میرے بعد پلٹ کر کافر نہو جائیو کہ تم لوگوں میں بعضے
بعضوں کی گردنیں مارین **ف** حضرت نے آخر عمر میں حجۃ الوداع میں یہ حدیث فرمائی یعنی آپسمیں ایک دوسرے کو قتل کرنا کافروں کی
557 عادت ہے تم ایسا نکرنا **ق** انس لا تزال جھنم تقول ھل من مزید حتی یضع فیھا رب العزۃ قدمہ
فتقول قط قط وعزتک ویزوی بعضھا الی بعض بخاری او مسلم میں انس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمیشہ
بزای المعجمۃ ۱۲
دوزخ کہتی ہے کچھ اور بھی زیادہ ہے یہانتک کہ عزت والا پروردگار اپنا قدم قدرت رکھیگا تو دوزخ کہیگی کہ بس بس تیری عزت کی قسم اور سمٹ
جائیگی **ف** یعنی باوجودیکہ لاکھوں کافر اوسمیں پڑینگے اوسکی بھوک نہ مٹے گی اور ہمیشہ زیادہ طلبی کیا کریگی جب خدا قدم قدرت اوسمیں رکھیگا تب

ف امام شافعی کے مذہب میں پانچ بار دودھ پینے سے نکاح منع ہوا ایک یا دو بار سے نہیں موجب اس حدیث کے اور امام اعظم کے نزدیک ایک بار
٥٤٣ دو بار بھی نکاح منع ہو اسواسطے کہ قرآن میں مطلق ہے ایک بار دو بار کی قید نہیں واللہ اعلم م عائشۃ لا تحرم المصۃ ولا
٥٤٤ المصتان مسلم میں حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ایکبار دو بار دودھ کا چوسنا نکاح حرام نہیں کرتا م ابو جری الہجیمی
لا تحقرن من المعروف شیئا ولا تعد اخاک عدۃ فتخلفہ مسلم میں ابو جری سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ نیک کام اور احسان کو کوئی نیکی ہو کمتر اور تھوڑا نہ سمجھو یعنی ثواب سے خالی نہیں اور اپنے بھائی مسلمان سے ایسا وعدہ نکر کہ پھر اوسکے خلاف
٥٤٥ کرے م عبد الرحمن بن سمرۃ لا تحلفوا بالطواغی ولا بآبائکم مسلم میں عبد الرحمن بن سمرہ سے روایت ہے کہ
٥٤٦ حضرت نے فرمایا کہ قسم نکھایا کرو بتوں کی اور نہ اپنے باپوں کی ف سوا خدا کے کسیکی قسم درست نہیں م عبد المطلب بن ربیعۃ
ان ہذہ الصدقۃ لا تحل لمحمد انما ہی اوساخ الناس مسلم میں عبد المطلب بن ربیعہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مال
نہیں زکوٰۃ کا مال لینا بنی ہاشم کو زکوٰۃ کا مال تو آدمیوں کا میل ہے ف یعنی بنی ہاشم نے حضرت سے کہا تھا کہ ہمکو بھی تحصیل
زکوٰۃ کا حاکم کر کے بھیجیے تا کہ ہمکو بھی منفعت ہو جیسے اوروں کو ہوتی ہے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی تم میری آل ہو تمہارے
لائق نہیں کہ لوگوں کا میل کچیل اور صدقہ لو یہ انکی تسکین کے واسطے فرمایا اور دوسرا سبب یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اگر حضرت زکوٰۃ اپنی آل اور اولاد کے واسطے
٥٤٧ حلال کرتے تو کافر تہمت لگاتے کہ پیغمبر نے زکوٰۃ اپنے نفع کے واسطے مقرر کی م ابو ہریرۃ لا تختصوا لیلۃ الجمعۃ بقیام
من بین اللیالی ولا تختصوا یوم الجمعۃ بصیام من بین الایام الا ان یکون فی صوم یصومہ
احدکم مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ سب راتوں میں سے جمعے کی رات کو شب بیداری اور نماز کے واسطے خاص نکرو اور سب
دنوں میں سے جمعے کے دن کو روزہ رکھنے کے واسطے خاص نکرو مگر اس طرح مضائقہ نہیں کہ اور روزے جو تم رکھتے ہو ان میں جمعہ بھی آجائے
ف جمعے میں غسل کرنا اول وقت جامع مسجد میں جانا اور نماز جمعے کی پڑھنا ضرور ہے اسواسطے اوسکی شب بیداری اور
روزے سے منع کیا کہ روزے کی سستی سے کہیں اون کاموں میں خلل نہ پڑے اور دوسرا سبب یہ ہے کہ عبادت کے واسطے سب دن برابر ہیں
٥٤٨ بدون حکم شرع کے کسی وقت کو فضیلت نہیں ہے کو درست نہیں کہ اپنی طرف سے کسی دن میں خصوصیت لگاوے م ابن مسعود
لا تختلفوا فان من کان قبلکم اختلفوا فہلکوا بخاری میں عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ اختلاف نکیا کرو اسواسطے کہ جو لوگ تم سے آگے تھے اونھوں نے اختلاف کیا پھر برباد ہوگئے ف عبد اللہ بن مسعود سے
مصابیح میں روایت ہے کہ ایک شخص نے قرآن پڑھا اور مجکو اور طرح سے معلوم ہوا تھا میں اوسکو حضرت پاس پکڑ لایا حضرت نے فرمایا کہ تم دونو
٥٤٩ خوب پڑھتے ہو پھر یہ حدیث فرمائی یعنی قرآن کی قرأت جس طرح ثابت ہو اوسکا انکار نکرو م ابو ہریرۃ لا تخیروا بین
الانبیاء بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ پیغمبروں میں ایک دوسرے پر بہتر نکہو ف یعنی اصل پیغمبری
میں سب برابر ہیں یہ نجانو کہ کوئی کمتر ہے کوئی بہتر اسواسطے کہ پیغمبروں کا ایمان لانا فرض ہے باقی جس قدر جسکی تفضیل دلیل سے ثابت ہے
٥٥٠ اوسکے بیان اور اعتقاد میں مضائقہ نہیں ف ابو سعید لا تخیروا بین الانبیاء فان الناس یصعقون
یوم القیمۃ فاکون اول من یفیق فاذا انا بموسی آخذ بقائمۃ من قوائم العرش فلا ادری
افاق قبلی ام جزی بصعقۃ الطور بخاری اور مسلم میں ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے کہا کہ سب پیغمبروں میں مجکو بہتر نکہو

مبر کریں یعنی اپنا اختیار کریں اور جدا ہوں تو پہلے عائشہؓ سے اللہ اور رسول کو اختیار کریں اور دنیا چھوڑا اور عمر بھر باقی رہیں حضرت کی
۵۶۵ اور حال کا اختیار کرنا اپنی اور بیبیوں سے نفرت آئیگا یعنی وے میری حرص کرینگی تب حضرتؐ نے یہ حدیث فرمائی اس حدیث کا قصہ آگے بھی گذر چکا
عَائِشَةَ لَا تَسُبُّوا الْأَمْوَاتَ فَإِنَّهُمْ قَدْ أَفْضَوْا إِلَى مَا قَدَّمُوا بخاری میں حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ مردونکو
گالی مت دو اور برا مت کہو سو وے تو پہونچ گئے اپنے کیے کو ف یعنی مردونے جو نیک یا بد کام کیے تھے سو قبر میں ثواب یا عذاب اونکو پہونچ گیا اب اونکو
۵۶۶ برا کہنا بے فائدہ ہے بلکہ ناحق اونکی زندہ اولاد کو رنج دینا ہے ص أَبُو هُرَيْرَةَ لَا تَسُبُّوا أَصْحَابِي لَا تَسُبُّوا أَصْحَابِي فَوَالَّذِي
نَفْسِي بِيَدِهِ لَوْ أَنَّ أَحَدَكُمْ أَنْفَقَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا مَا أَدْرَكَ مُدَّ أَحَدِهِمْ وَلَا نَصِيفَهُ مسلم میں ابو ہریرہؓ سے
روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ نہ برا کہو میرے اصحاب کو نہ برا کہو میرے اصحاب کو سو قسم ہے اوس ذات پاک کی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر تم احد پہاڑ کے
برابر سونا راہ خدا میں خرچ کرو تو اونکے تین پاؤ برابر بھی ثواب نہ ملے اور نہ اوسکے آدھے کے برابر ف یعنی اصحاب نے اوس وقت مال خرچ کیا کہ جب اسلام
نہایت ضعیف تھا اور کمال تنگی تھی اور ہمیں کے مال خرچ کرنے اور جہاد کرنے اور جانفشانی سے ہفت اقلیم میں اسلام پھیلا اسی سبب سے تمام قرآن
میں جا بجا اونکی تعریف بھری ہے تو معلوم ہوا کہ اونکی عبادت کے برابر کسیکی عبادت تا قیامت نہیں ہو سکتی پھر ایسے دین کے سرداروں کو برا کہنا
۵۶۷ کیونکر درست ہوگا خدا سمجھے اون سے اور بولوں جو حضرت کے اصحاب کو برا کہتے ہیں و دیدہ و دانستہ اونکے کمالات کو مٹاتے ہیں ص سَمُرَةُ بْنُ جُنْدُبٍ
لَا تُسَمِّيَنَّ غُلَامَكَ يَسَارًا وَلَا رَبَاحًا وَلَا نَجِيحًا وَلَا أَفْلَحَ فَإِنَّكَ تَقُولُ أَثَمَّ هُوَ فَلَا يَكُونُ فَيَقُولُ لَا
إِنَّمَا هُنَّ أَرْبَعٌ فَلَا تَزِيدُنَّ عَلَيَّ مسلم میں سمرہ بن جندب سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ اپنے غلام کا نام مت رکھ یسار یعنی آسانی
والا اور نہ رباح رکھ یعنی نفع والا اور نہ نجیح رکھ یعنی مطلب والا اور نہ افلح رکھ یعنی نجات والا اسو تو یوں کہیگا کہ یہاں فلانا غلام ہے جیسے یسار وہ
نہ ہوا تو جواب دینے والا کہیگا کہ یہاں نہیں ہے یہ نام تو چار ہیں سواسے زیادہ مجھپر نہ باندھنا یعنی اپنی طرف سے نہ بڑھائیو ف دستور یوں ہے
لوگوں کا کہ غلاموں کے اکثر نام بہتر رکھتے ہیں مبارکی کے واسطے جیسے نفع اور آسان اور مطلب اور نجات اور اسی طرح مبارک او وفادار اور
حال آنکہ کبھی اسکا مطلب الٹا ہو جاتا ہے تو اوسکو بد فالی جانکر غمگین ہوتے ہیں جیسا پوچھا کہ نجات یا مبارک ہے کسی نے جواب میں کہا کہ نہیں یعنی
نجات اور مبارک نہیں تو مطلب الٹا ہوا اسواسطے حضرت نے منع کیا یعنی ایسے نام رکھنا کیا ضرور جسمیں رنج ہو اور بعضے کہتے ہیں کہ یہ حکم
۵۶۸ ابتداء اسلام میں تھا جب اعتقاد ٹھیک ہوا اور لوگ تقدیر کو سمجھے تو ایسے نام رکھنا درست ہو گیا ق عُمَرُ لَا تَشْتَرِهِ وَلَا
تَعُدْ فِي صَدَقَتِكَ وَإِنْ أَعْطَاكَهُ بِدِرْهَمٍ فَإِنَّ الْعَائِدَ فِي صَدَقَتِهِ كَالْعَائِدِ فِي قَيْئِهِ قَالَهُ
لَهُ حِينَ حَمَلَ عَلَى فَرَسٍ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَأَضَاعَهُ الَّذِي كَانَ عِنْدَهُ فَأَرَادَ أَنْ يَشْتَرِيَهُ بخاری و مسلم میں
عمر فاروقؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ مت مول لے اوسکو اور نہ پھیر لے اپنے صدقہ کو اگرچہ تجھکو وہ ایک درم کو دیوے سو مقرر اپنے صدقہ کا
پھیر لینے والا ویسا ہے جیسا اپنی قے کا کھانیوالا یہ حال کیا ہے حضرتؐ نے عمر فاروقؓ سے کہا جب اونہوں نے ایک گھوڑا چڑھنے کو راہ خدا میں کسیکو دیا تھا
پھر اوسنے اوسکو ضایع کیا دبلا کر ڈالا پھر عمر فاروقؓ نے اوسکو مول لینا چاہا ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو چیز خدا کی راہ میں
۵۶۹ دیوے اوسکو پھر مول بھی نہ لیوے ق أَبُو هُرَيْرَةَ لَا تُشَدُّ الرِّحَالُ إِلَّا إِلَى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ
وَمَسْجِدِ الرَّسُولِ وَالْمَسْجِدِ الْأَقْصَى بخاری اور مسلم میں ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرتؐ نے فرمایا کہ کجاوے نہ باندھے جاویں یعنی سفر
کرنا سوا تین مسجد کے نہیں درست ایک تو اوس والی مسجد یعنی کعبہ دوسری مدینہ میں حضرت کی مسجد تیسرے ملک شام میں مسجد اقصی یعنی بیت المقدس کی

اوسکا پیٹ بھر دیگا اور جوش دیگا خدا جانے کہ وہ قدم کیا ہی اور کیسا ہی یہانتک قدم عقل دوڑانا مناسب نہین جیسا روایت مین آیا ہی ویسا ہی
۵۵۸ ماننا چاہیے اور یہ ماننا چاہیے واللہ اعلم ع جابر لا تزال طائفۃ من امتی یقاتلون علی الحق ظاھرین الی یوم القیمۃ
فینزل عیسی بن مریم فیقول امیرھم تعال صل بنا فیقول لا ان بعضکم علی بعض امراء تکرمۃ
اللہ ھذہ الامۃ مسلم مین جابر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمیشہ میری امت مین ایک گروہ لڑتا رہیگا دین حق پر غالب ہو کر قیامت
تک پھر اوتریگا عیسی مریم کا بیٹا تو کہیگا مسلمانون کا سردار یعنی امام مہدی علیہ السلام کہ آؤ امامت کرو ہمکو نماز پڑھا دو تو عیسی کہینگے کہ نہین
تمہین آپسمین ایک دوسرے کے سردار ہو یہ خدا نے بزرگی دی ہی اس امت کو ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قیامت تک اسلام غالب رہیگا
اگر ہندوستان مین ہماری شامت سے اسلام مغلوب ہے تو کیا ہوا اور ولایتون مین جیسے روم اور توران اور مغرب الحمد للہ کہ اسلام کا ہمیشہ ہی
۵۵ اور جہاد جاری ہی ق انس لا تزرموہ دعوہ یعنی الاعرابی الذی بال فی المسجد بخاری اور مسلم مین انس سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ کاٹو اوسکے پیشاب کرنے کو چھوڑ دو اوسکو تاکہ پیشاب کر لیوے اوس گنوار کو جسنے مسجد مین پیشاب کیا
ف ایک گنوار مسجد مین پیشاب کرنے لگا اصحاب نے اوسکو للکارا تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اب تو اوسنے نادانی سے پیشاب
۵۶۰ اب کر لینے دو پھر حضرت نے اوسکو سمجھایا کہ مسجد عبادت کا مقام ہی یہان نجاست نہ چاہیے پھر اوس مکان کو دھلوا ڈالا ع زینب
بنت ابی سلمۃ ربیبۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لا تزکوا انفسکم اللہ اعلم باھل البر
منکم مسلم مین زینب ابو سلمہ کی بیٹی حضرت کی پالی ہوئی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اپنے تئین تم آپ پاک نہ ٹھہراؤ اللہ ہی خوب جانتا ہے کہ کون
پاک ہی تم مین ف مصابیح مین زینب سے روایت ہے کہ میرا نام برہ تھا اوسکے معنی ہین پاک پھر حضرت نے میرا نام بدل کر زینب رکھا اور
یہ حدیث فرمائی اسی طرح حضرت نے بہت نام بدلے جنمین اپنی پاکی یا شرک تھا جیسے عبد الشمس ع ابن عمر لا تسافروا بالقرآن فانی
لا آمن ان ینالہ العدو مسلم مین عبد اللہ بن عمر سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ سفر نہ کیا کرو قرآن کو لیکر مین ڈرتا ہون کہ
کہین دشمن اوسکو پا جاوے ف یعنی اگر لشکر کم ہو تو کافرون کے ملک مین قرآن نہ لیجاوے کہ کافر اوسکی بے ادبی کرینگے اور لشکر اسلام زیادہ ہو
۵۶۲ تو قرآن لیجانا مضائقہ نہین ق عبد الرحمن بن سمرۃ لا تسئل الامارۃ فانک ان اعطیتھا عن غیر
مسئلۃ اعنت علیھا وان اعطیتھا عن مسئلۃ وکلت الیھا بخاری اور مسلم مین عبد الرحمن بن سمرہ سے روایت ہے
کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ مانگ حکومت اور سرداری کہ اگر حکومت تجھکو بے مانگے ملے تو تیری غیب سے اوسپر مدد ہوگی اور اگر تجھکو حکومت مانگنے سے
۵۶۳ ملی تو تجھی پر سونپی جاویگی یعنی خدا کی طرف سے تیری مدد نہ ہوگی ع ابو ھریرۃ لا تسئل المراۃ طلاق اختھا لتستفرغ
ما فی صحفتھا ولتنکح فانما لھا ما قدر لھا بخاری مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ مانگے عورت اپنی مسلمان بہن
کے طلاق کو کہ اونڈیل لیوے جو اوسکے تھال اور رکابی مین ہے یعنی جو اوسکو خاوند سے ملتا تھا اسکو آپ لیوے اور چاہیے کہ بدون شرط طلاق کے اوسکے خاوند سے نکاح
کر لیوے سو اوسکو تو وہی ملیگا جو اوسکی قسمت مین ہے ف یعنی جو عورت کہ جورو دار مرد سے نکاح کیا چاہے تو وہ پہلی جورو کا طلاق نہ چاہے کہ اوسکا
۵۶۴ مال سب مجکو ملے بلکہ اپنی قسمت پر راضی رہے ق عائشۃ لا تسئلنی امراۃ منھن الا اخبرتھا یعنی باختیار
عائشۃ ایاہ بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ اون مین سے جو عورت پوچھیگی اوسکو بتلا دونگا یعنی یہ بات
کہ عائشہ نے مجکو اختیار کیا ف جب قرآن مین آیت تخییر اوتری یعنی حکم ہوا کہ پیغمبر کی بیبیان اللہ اور رسول کو اختیار کرین یعنی فقر وفاقہ پر

ہے مجکو یون کہا کرو کہ اللہ کا بندہ ہون اور اوسکا رسول **ف** یعنی جیسا نصاریٰ نے عیسیٰ کی بیجا تعریف سب بڑہا کر بیجا تعریف کی
اور انکو خدا کا بیٹا کہا اور بعضون نے خدا سو تم بھی ویسے مسلمانون ویسی تعریف نہ کیجیو کافر ہو جاوگے میری تعریف تو اتنی کفایت کرتی ہے
کہ خدا کا بندہ اور خدا کا پیغام لانے والا ہون یعنی جب پیغمبر کہا تو سواے خدا کے جتنے کمالات کہ آدمی کو ممکن ہین سب آگئے پیغمبر سب عالم
سے بہتر خدا کا امانت دار سب گناہون سے معصوم ہوتا ہی یعنی سواے پیغمبر کے اب کون سی تعریف باقی رہی ہی جو مجکو کہوگے اس حدیث سے
معلوم ہوا کہ جو جاہلون میں مشہور ہی کہ نبی ہر کام مختار ہین جو چاہین سو کر ڈالین سو یہ شرک ہی آمین تو پیغمبر کو خدائی تک کی اور جس بات سے حضرت نے
منع کیا تھا وہی بات بے ادب جاہلون نے کہی **ق** عَائِشَةُ لَا تَعْجَلْ فَإِنَّ أَبَا بَكْرٍ أَعْلَمُ قُرَيْشٍ بِأَنْسَابِهَا وَإِنَّ لِي فِيهِمْ ۵۸۰
نَسَبًا حَتَّى يُلَخِّصَ لَكَ نَسَبِي **قاله** لِحَسَّانَ بْنِ ثَابِتٍ بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ جلدی نکر سو البتہ ابو بکر قریش کا نسب سب سے زیادہ جانتا ہی اور البتہ میرا انمین رشتہ ہی تو ہجو نکر جب تک ابو بکر سے ان کے نسب
تجکو الگ نکر دیوے حضرت نے حسان بن ثابت سے کہا **ف** روایت ہے کہ کفار قریش نے حضرت کی اور حضرت کے اصحاب کی ہجو کہی تھی
حضرت نے حسان سے کہ بڑے شاعر تھے یہ فرمائی یعنی قریش سے میرے رشتہ داری ہین اس طرح انکی ہجو نکرنا کہ میرے باپ دادے بھی اوسمین آجاوین
ابی بکر سے اسکو تحقیق کر لے وہ قریش کے نسب کا بڑا عالم ہی **خ** ابْنِ عَبَّاسٍ لَا تُعَذِّبُوا بِعَذَابِ اللهِ بخاری مین عبد اللہ بن
عباس سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ عذاب نکرو خدا کے خاص عذاب سے یعنی آگ سے کسیکو نجلاؤ **ف** علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے زندیق یعنی
بے دین لوگون کو جلوا دیا تھا جب عبد اللہ بن عباس نے یہ سنا تو یہ حدیث پڑھی اور کہا کہ اگر مین اوس وقت ہوتا نہ جلاتا البتہ انکو قتل کرتا اس واسطے
کہ حضرت نے فرمایا ہی کہ جو اسلام کو چھوڑ کر اور دین بدلے اوسکو مار ڈالو **م** عَوْفُ بْنُ مَالِكٍ لَا تُعْطِهِ يَا خَالِدُ لَا تُعْطِهِ يَا خَالِدُ
هَلْ أَنْتُمْ تَارِكُونَ لِي أُمَرَائِي إِنَّمَا مَثَلُكُمْ وَمَثَلُهُمْ كَمَثَلِ رَجُلٍ اسْتُرْعِيَ إِبِلًا أَوْ غَنَمًا فَرَعَاهَا ثُمَّ تَحَيَّنَ
سَقْيَهَا فَأَوْرَدَهَا حَوْضًا فَشَرَعَتْ فِيهِ فَشَرِبَتْ صَفْوَهُ وَتَرَكَتْ كَدَرَهُ فَصَفْوُهُ لَكُمْ وَكَدَرُهُ عَلَيْهِمْ
**قاله** لَمَّا أُخْبِرَ أَنَّ عَوْفَ بْنَ مَالِكٍ بِقَتْلِ رَجُلٍ مِنْ حِمْيَرَ فِي غَزْوَةِ مُؤْتَةَ رَجُلًا مِنَ الْعَدُوِّ
وَمَنَعَ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيدِ إِيَّاهُ سَلَبَهُ لَمَّا اسْتَكْثَرَهُ بَعْدَ قَوْلِهِ لِخَالِدٍ ادْفَعْهُ إِلَيْهِ فَلَمَّا مَرَّ خَالِدٌ
بِعَوْفٍ فَأَغْضَبَهُ وَسَمِعَهُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ الْحَدِيثَ مسلم مین عوف بن مالک
سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ دے اوسکو اے خالد نہ دے اوسکو اے خالد بھلا تم چھوڑنے والے ہو میرے حاکمون کو تمھارا مثل اور ان حاکمون کی
مثل تو ایسی ہی جیسے مثل اوس مرد کی جسنے اونٹ اور بکریان چرانے کو لین اور انکو چرایا کیا پھر انکے پیاس کا وقت تاکتا رہا سو لے گیا انکو
حوض پر سو اوسمین گھسین پھر اونھون نے صاف صاف پانی کو پیا اور تلچھٹ کو چھوڑا سو صاف صاف تو تمکو ہی اور سب تلچھٹ اونپر یعنی غنیمت کا
مال تو لشکر کو ہی اور سب لشکر کی فکر اور قصور ہو تو بدنامی اور مواخذہ حاکمون پر یہ حضرت نے اوس وقت فرمایا جب عوف بن مالک نے
حضرت کو خبر کی تو قوم حمیر سے ایک شخص کے مارڈالنے کی کافر کو جنگ موتہ مین اور خبر کی خالد بن ولید نے اسباب نہ دی کی اوسکو جبکہ خالد نے اوس اسباب
بہت مال جانا تھا بعد فرمانے حضرت کے خالد کو دیدے سب قاتل کو پھر جب خالد عوف پاس سے نکلے تو عوف نے خالد کو غصہ دلایا اور حضرت نے اوسکو
سنا تو یہ حدیث فرمائی **ف** اس حدیث کا مفصل قصہ یون ہے کہ ہجری آٹھوین سال ایکو تین ہزار لشکر اسلام کا سردار کرکے ملک شام مین
بھیجا اور حضرت نے فرمایا کہ اگر زید شہید ہو تو جعفر تیار سردار ہے بعد اگر جعفر بھی شہید ہو تو عبد اللہ بن رواحہ سردار ہے چنانچہ موتہ کے مکان مین

۵۸۹

داؤد اور سلیمان کی بنائی **ف** اکثر اهتیاط والے عالم بسبب اس حدیث کے اولیا اور بزرگون کی قبرون پر جانا اگر مین سفر کیجے
یا زیادہ درست نہین جانتے اور بعضے کہتے ہین کہ اس حدیث مین فقط مسجدونکا ذکر ہے یعنی عبادت کے واسطے سب مسجدین برابر ہین سوائے
ان تین مسجدونکے اور کسی شہر کی مسجد مین سفر کرکے جانا درست نہین سوائے مسجدونکے اور مکانات کو متبرک جانکر جانا اس حدیث مین منع
نہین واللہ اعلم اور حدیث مین آیا ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ میری مسجد مین ایکبار نماز پڑھنا اور مسجدون سے ہزار بار افضل ہی اور کعبہ مین نماز
٥٧٠ میری مسجد سے سو بار افضل ہے تو معلوم ہوا کہ کعبے کی نماز اور مسجدونسے لاکھہ بار افضل ہے **م** ابو برزة لا تصاحبنا ناقة
علیها لعنة مسلم مین ابو برزہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ہمارے ساتھہ وہ اونٹنی نرہے جسپر لعنت ہے **ف** حضرت سفر مین تھے
ایک عورت نے اپنی اونٹنی پر لعنت کی تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی تنبیہ کیواسطے فرمایا کہ تا لعنت کرنے کی عادت چھوڑے معلوم ہوا
٥٧١ کہ جانور پر بھی لعنت کرنا درست نہین **م** ابو هريرة لا تصحب الملائكة رفقة فيها كلب او جرس مسلم مین ابوہریرہ سے
٥٧٢ روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ساتھہ نہین رہتے ہین فرشتے اون لوگون کا جن مین کتا اور گھنٹا ہوتا ہے **خ** ابو هريرة لا تصدقوا
اهل الكتاب ولا تكذبوهم وقولوا آمنا بالله وما انزل الينا الاية بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ کتاب والون یعنی یہود اور نصاری کو نہ سچا جانو اونکو نہ جھٹلاؤ اور کہو کہ ہمنے مانا خدا کو اور اوسکو جو ہمپر اترا یعنی قرآن اور جو
اگلے پیغمبرون پر اوترا **ف** حضرت کے وقت مین یہود توریت کو عبرانی زبان مین پڑھتے تھے اور مسلمانون کے واسطے عربی مین اوسکا ترجمہ
کرتے تھے تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی اونکو سچا نجانو شاید کہ مضمون بدل ڈالا ہو اور جھوٹھا بھی نجانو شاید کہ سچی بات ہو اور مجمل طور
سے کہو کہ ہم قرآن و توریت انجیل کو مانتے ہین مگر ہمکو تمہارا اعتماد نہین خدا جانے کہ تمنے کیا رکھا ہے اور کیا بگاڑا **خ** ابو هريرة لا تصروا
الابل والغنم فمن ابتاعها فانه بخير النظرين بعد ان يحلبها ان شاء امسك وان شاء ردها
وصاعا من تمر بخاری مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ بند رکھا کرو کئی دن کا دودھ اونٹ اور بکری اور بھیڑ کے تھنون مین جو کوئی انکو
مول لیوے وہ بعد دوہنے کے دو کام مین مختار ہے خواہ رکھے خواہ لوٹا کر پھیر دیوے مگر ایک صاع کھجور بدلا دیکر **ف** دستور تھا کہ دو دن کا کئی دن کا دودھ
گائے بکری کا بند رکھتے ہین تا مول لینے والا دھوکھے سے مول لیوے سو فرمایا کہ بعد مول لینے کے اوسکو اختیار ہی خواہ رکھے خواہ پھیر دیوے بدلا دیکر اور
یہی مذہب ہے امام شافعی کا امام اعظم کے مذہب مین بدلا دینا نہین اسواسطے کہ جانور کا دانا اور چارا دودھ کا عوض ہو گیا چنانچہ باب لا میں
٥٧٤ یہ مضمون مذکور ہو چکا **م** ابو هريرة لا تصم المرأة وبعلها شاهد الا باذنه ولا تأذن في بيته وهو شاهد
الا باذنه وما انفقت من كسبه من غير امره فان نصف اجره له مسلم مین ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے
فرمایا کہ نفل روزہ عورت رکھے خاوند ہوتے بدون اوسکے حکم کے اور خاوند کے ہوتے بدون اوسکے حکم کسیکو کسی کام کے واسطے گھر مین نہ آنے دیوے
اور عورت جو خاوند کی کمائی سے بدون اوسکے حکم خدا کی راہ مین دیویگی تو اوسکا آدھا ثواب خاوند کو ہوگا **ف** اس حدیث مین خاوند کے
حق عورت پر فرمائے فرض روزے مین خاوند کی اجازت کی حاجت نہین نفل روزہ بغیر اوسکی مرضی درست نہین کہ مرد کو کسی سبب سے تکلیف نہو
اور خاوند کی کمائی سے راہ خدا مین دینا جب درست ہی کہ اوسکی اجازت ہو صریحا یا اوسکو رنج نہو جب سنے اور اگر ناخوش ہو یا منع کیا ہو
٥٧٥ تو عورت کو کسی طرح دینا درست نہین **ق** عمر لا تطروني كما اطرت عيسى بن مريم وقولوا عبد الله و
رسوله بخاری اور مسلم مین عمر فاروق سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہایت بیحد میری تعریف نہ کرو جیسے بیحد عیسی مریم کے بیٹے کی تعریف ہوئی

[illegible]

قبول نہین ہوتی جو حرام مال کے غسل کا ہاتھ دینی شئے سے کچھ ثواب نہین ق اَبُوْ هُرَيْرَةَ لَا تُقْبَلُ صَلٰوةُ مَنْ اَحْدَثَ حَتّٰی ۵۸۳
يَتَوَضَّأَ بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ جسکا وضو ٹوٹے اوسکی نماز قبول نہین جب تک وضو نہ کرے ف
وضو ٹوٹتا ہے اوس چیز سے جو آگے اور پیچھے سے نکلے اور تکیہ لگا کر سونے سے اور خون پیپ بدن پر بہنے سے اور بیہوشی اور دیوانگی سے ق
اَبُوْ هُرَيْرَةَ لَا تَقْتَسِمُ وَرَثَتِيْ دِيْنَارًا مَا تَرَكْتُ بَعْدَ نَفَقَةِ نِسَائِيْ وَمَؤُنَةِ عَامِلِيْ فَهُوَ صَدَقَةٌ ۵۸۴
بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ بانٹین گے میرے وارث میرے دینار کے برابر بھی جو چھوڑ جاؤن مین بعد میری
بیبیون کے خرچ اور کارندے کی محنت کے سو صدقہ ہے خدا کی راہ مین ف حضرت کے پاس کچھ زمین مدینہ مین تھی اور کچھ فدک اور خیبر مین
سو حضرت کا معمول تھا کہ اوسکے حاصلات سے اپنی بیبیون کو سال بھر کا خرچ دیتے جو باقی رہتا تو اوسکو محتاج مسلمانون مین خرچ کیا کرتے
تھے سو فرمایا کہ میرے وارث تو ایک دینار برابر بھی کچھ نہ بانٹین گے باقی رہی زمین سو بعد بیبیون کے اور کارندے کے خرچ کے بچے خدا مین صدقہ ہے
کارندے سے مراد یا خلیفہ ہے یا اوس زمین کا عامل پیغمبر کے مال مین جو وراثت نہین ہے سو اوسکی حکمت یہ کہ تا خلق کو معلوم ہو کہ پیغمبر کی محنت
اور جانفشانی صرف خدا ہی کے واسطے تھی دنیا کا کچھ لگاؤ نہین یہان تک کہ اولاد اور وارثون کو بھی کچھ اونکا حصہ نہین ملتا اور حضرت فاطمہ
کو اول یہ حال معلوم نہ تھا اسی واسطے صدیق اکبر سے باپ کا حصہ مانگا جب معلوم ہوا کہ پیغمبر کے مال مین وراثت نہین تو خاموش ہو رہین اصل
تقریر تو اتنی ہی باقی جھگڑے ہین بیفائدہ ق اَلْمِقْدَادُ بْنُ الْاَسْوَدِ لَا تَقْتُلْهُ فَاِنْ قَتَلْتَهُ فَاِنَّهُ بِمَنْزِلَتِكَ قَبْلَ ۵۸۵
اَنْ تَقْتُلَهُ وَاِنَّكَ بِمَنْزِلَتِهٖ قَبْلَ اَنْ يَقُوْلَ كَلِمَتَهُ الَّتِيْ قَالَ قَالَهٗ حِيْنَ سَاَلَهُ الْمِقْدَادُ عَنْ قَتْلِ مَنْ
اَسْلَمَ مِنَ الْكُفَّارِ بَعْدَ اَنْ قَطَعَ يَدَهٗ فِي الْحَرْبِ بخاری اور مسلم مین مقداد بن اسود سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا
کہ مت مار اوس کافر کو جو مسلمان ہوگیا سو اگر تو اوسکو ماریگا تو وہ تیرے مارنے سے پہلے تیرے برابر مسلمان ہوگیا ہے اور تو بعد قتل اوسکے
برابر ہو جاویگا جیسے وہ تھا کافر کلمہ پڑھنے سے پہلے یہ حضرت نے فرمایا جب مقداد نے پوچھا اوس شخص کا حال جو کافر تھا پھر لڑائی مین مقداد کا
ہاتھ کاٹ کر مسلمان ہوگیا ف یعنی اگر تو اوسکو حالت کفر مین مار ڈالتا تو درست تھا اور اب وہ مسلمان ہوا اوسکا خون
بچ گیا اگر تو اوسکو اب ماریگا تو اوسکے بدلے تو مارا جاویگا ق عَائِشَةُ لَا تُقْطَعُ يَدُ السَّارِقِ اِلَّا فِيْ رُبْعِ دِيْنَارٍ ۵۸۶
فَصَاعِدًا بخاری اور مسلم مین حضرت عایشہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ کاٹا جاوے چور کا ہاتھ مگر چوتھائی دینار یا زیادہ مین ف
دینار ساڑھے چار ماشے سونے کی ہوتی ہے تو اوسکی چوتھائی ایک ماشہ اور ایک رتی ہوئی یعنی جب چور ایک ماشہ اور ایک رتی سونے کے برابر یا اس سے
زیادہ مال چراوے تب اوسکا ہاتھ کاٹا جاوے اور اگر اس سے کم چراوے تو نہ کاٹا جاوے اور یہی مذہب ہے امام شافعی کا اور امام مالک کے نزدیک جب
تین درم چاندی کے برابر یا زیادہ چوری کرے تو اوسکا ہاتھ کاٹا جاوے اور امام اعظم کے نزدیک جب دس درم کے برابر یا زیادہ چوری کرے
تو ہاتھ کاٹا جاوے اس سے کم مین نہین اونکی دلیل دوسری حدیث ہے جسمین دس درم کی قید ہے خ اَبُوْ هُرَيْرَةَ لَا تَقُوْلُوْا هٰكَذَا ۵۸۷
لَا تُعِيْنُوْا عَلَيْهِ الشَّيْطَانَ قَالَهٗ حِيْنَ قَالَ رَجُلٌ اَخْزَاكَ اللهُ لِسَكْرَانَ ضُرِبَ الْحَدَّ بخاری مین ابو ہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ایسا نکہو شیطان کی اوسکے اوپر مدد نہ کرو یہ حضرت نے اوسوقت فرمایا کہ جب کسی نے اوس شرابی کو جسکو حد لگی تھا
یون کہا کہ خدا تجکو فضیحت اور رسوا کرے ف یعنی جب گنہگار کی سزا ہوچکی تو اوسکو برا نکہو اس واسطے کہ شیطان خوش ہوتا ہے
مسلمان کی رسوائی سے تو گویا تمنے شیطان کی مدد کی بلکہ یون کہا کرو کہ خدا تیری توبہ قبول کرے خ اَلرُّبَيِّعُ بِنْتُ مُعَوِّذِ بْنِ ۵۸۸

نصاریٰ سے لڑائی ہوئی لشکر نصاریٰ لاکھ تھا تینوں سردار شہید ہوئے پھر خالد بن ولید مسلمانوں کی صلاح سے سردار ہوئے آٹھ تلواریں
اونکے ہاتھ میں ٹوٹ گئیں غرض بڑے معرکہ سے فتح نصیب کی اوسی لڑائی میں قوم حمیر کے ایک مسلمان نے ایک کافر کو مارا اور اوسکا اسباب مال
خالد نے کہ اوس وقت حاکم تھے نہ دیا عوف بن مالک اس حدیث کے راوی نے خالد سے کہا کہ اگر تم قاتل کو اسباب نہیں دیتے ہو تو میں تمہارا گلہ حضرت سے کرونگا
جب مدینہ میں لشکر آیا تو عوف نے حضرت سے خالد کا گلہ کیا حضرت نے خالد سے فرمایا کہ قاتل کو تونے اسباب کیوں نہ دیا خالد نے کہا کہ وہ اسباب بہت قیمتی تھا
حضرت نے فرمایا کہ اب اوسکا اسباب دیدے پھر خالد جو عوف کے پاس سے گذر کر نکلے تو عوف نے خالد کی چادر پکڑ کر کہا کہ کیوں جو ہمنے تمسے کہا تھا کر دکھلایا
خالد کو بہت غصہ آیا جب یہ حال حضرت نے سنا تب یہ حدیث فرمائی اور خالد کی خاطر داری کی کہ اب اسباب نہ دے اور حاکموں کی قدر دانی کی معلوم
ہوا کہ بادشاہ کو سرداروں کی خاطر داری ضرور ہے تا لشکر پر رعب رہے ایک سپاہی سردار پر جرأت نکرے ۵۷۹ أَبُو هُرَيْرَةَ لَا تَغْضَبْ قَالَهُ
لِرَجُلٍ قَالَ لَهُ أَوْصِنِي بخاری میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت سے ایک مرد نے کہا کہ مجھکو کچھ نصیحت کیجیے حضرت نے فرمایا کہ غصہ نکیا کر
ف اوس شخص نے تین بار نصیحت مانگی وہ شخص غصہ ور بہت تھا اس واسطے حضرت نے یہی نصیحت کی غصہ دو قسم ہے بہتر اور برا سو جو غصہ
خدا کے واسطے ہو وہ بہتر اور جو اپنے نفس کے واسطے ہو وہ برا حضرت نے اسی غصے کو منع کیا ۵۸۰ عَبْدُ اللهِ بْنُ مُغَفَّلٍ لَا تَغْلِبَنَّكُمُ
الْأَعْرَابُ عَلَى اسْمِ صَلَاتِكُمُ الْمَغْرِبِ قَالَ وَتَقُولُ الْأَعْرَابُ الْعِشَاءُ وَأَخْرَجَهُ مُسْلِمٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَلَى اسْمِ
صَلَاتِكُمْ أَلَا إِنَّهَا الْعِشَاءُ وَهُمْ يُعْتِمُونَ بِالْإِبِلِ وَيُرْوَى صَلَاتِكُمُ الْعِشَاءِ فَإِنَّهَا فِي كِتَابِ اللهِ الْعِشَاءُ
وَإِنَّمَا تُعْتِمُ بِحِلَابِ الْإِبِلِ بخاری میں عبداللہ بن مغفل سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ تمپر غلبہ نکریں بادیہ عرب کے جنگلی لوگ
تمہاری مغرب کی نماز کے نام پر حضرت نے فرمایا کہ جنگلی لوگ مغرب کو عشا کہتے ہیں اور روایت کی مسلم نے عبداللہ بن عمر سے غالب نہو دیں جنگلی لوگ
تمہاری نماز کے نام پر جان رکھو کہ البتہ اوسکا نام عشا ہے اور جنگلی لوگ دیر کرکے اندھیرے میں اونٹنیوں کا دودھ دوہتے تھے اور دوسری روایت میں ہے
کہ تمہاری اوس نماز کا نام عشا ہے سو البتہ اوس نماز کا نام خدا کی کتاب میں عشا ہے اور جنگلی لوگ اندھیرے میں اونٹوں کا دودھ دوہتے ہیں ف
عرب کے جنگلی لوگ نماز مغرب کو عشا کہتے تھے اور عشا کی نماز کو عتمہ کہتے تھے یعنی اندھیرے کی دودھ والی نماز اس واسطے کہ عشا کے وقت وے
لوگ اپنے اونٹوں کا دودھ دوہتے تھے سو حضرت نے فرمایا کہ ایسا کہیں نہو کہ نماز کا شرعی نام بدل جاوے اور جنگلی لوگوں کی بولی مشہور ہو جاوے
اس واسطے منع کیا ۵۸۱ أَبُو سَعِيدٍ وَأَبُو هُرَيْرَةَ لَا تَفْعَلْ بِعِ الْجَمْعَ بِالدَّرَاهِمِ ثُمَّ ابْتَعْ بِالدَّرَاهِمِ جَنِيبًا
قَالَهُ لِأَخِي بَنِي عَدِيٍّ الْأَنْصَارِيِّ وَكَانَ قَدِ اسْتَعْمَلَهُ عَلَى خَيْبَرَ بخاری اور مسلم میں ابوسعید اور ابوہریرہ سے
روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ ایسا مت کر ناقص کھجور کو چاندی کے روپئے سے بیچ ڈال اور پھر مول لیا کر روپیوں سے عمدہ قسم کی کھجور حضرت نے قوم بنی
عدی انصاری کے بھائی سے کہا اور حضرت نے اوسکو خیبر کا عامل کرکے بھیجا تھا ف حضرت نے ایک شخص کو خیبر کا عامل کرکے بھیجا وہاں سے عمدہ قسم
کھجور جسکو جنیب کہتے ہیں حضرت کے واسطے لایا حضرت نے پوچھا کہ کیا تمام خیبر کی کھجور ایسی عمدہ ہوتی ہے اوسنے کہا کہ نہیں بلکہ ہم ناقص کھجور دو سیر دیکر
ایک سیر عمدہ قسم بدل لیتے ہیں تب حضرت نے یہ حدیث فرمائی یعنی ایک جنس میں زیادہ لینا بیاج ہے ایسا نکیا کر بلکہ اوسکی تدبیر یہی ہے کہ ناقص کو
بیچ ڈالا پھر اوسکی قیمت سے عمدہ قسم کو مول لیا اسی طرح سب اسباب کی خرید میں سمجھو کہ عمدہ اور ناقص ایک جنس میں برابر چاہیے ۵۸۲ ابْنُ عُمَرَ
لَا تُقْبَلُ صَلَاةٌ بِغَيْرِ طُهُورٍ وَلَا صَدَقَةٌ مِنْ غُلُولٍ مسلم میں عبداللہ بن عمر سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ بدون طہارت
اور پاکی کے نماز قبول نہیں ہوتی اور صدقہ قبول نہیں مال غنیمت کی چوری سے ف اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بدون غسل اور وضو نماز

ایمان جبر ہو جب عذاب کو سامنا ہوا تو ایمان لا کیا فائدہ اسی واسطے اگر کافر مرتے دم ایمان لاوے تو معتبر نہین کہ اوس وقت بھی عذاب آخرت
سامنے آیا ہے ق عائشة لا تقوم الساعة حتى تعبد اللات والعزى بخاری اور مسلم مین حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ ۵۹۴
حضرت نے فرمایا کہ قیامت قائم ہوگی یہانتک کہ لات اور عزی کو پوجا وینگے ف لات اور عزی عرب مین بت تھے حضرت کے وقت مین توڑے
گیے سو فرمایا کہ قیامت کے قریب پھر لوگ کافر ہو جاوینگے اور اونکو پوجینگے ص ابو هريرة لا تقوم الساعة حتى تعود ارض ۵۹۵
العرب مروجا وانهارا مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قیامت قائم ہوگی یہانتک کہ پھر جاویگی عرب کی زمین چراگاہ
سبزہ زار اور نہرین ف عرب کی زمین سخت ہے نہ سبزہ نہ نہر سو فرمایا کہ آخر زمانہ مین اوسمین سبزہ اور نہرین ہونگی اور بعضے کہتے ہین کہ زمین
عرب سے مراد یہ ہے یعنی آخر زمانہ مین لوگ عمارتونکو بلند بناوینگے یا یہ مراد ہے کہ مصروف ہونگے دنیا کی محبت غالب ہوگی خ ابو هريرة لا تقوم الساعة ۵۹۶
حتى تقاتلوا اليهود حتى يقول الحجر وراءه اليهودي يا مسلم هذا يهودي ورائي فاقتله بخاری مین
ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قایم ہوگی قیامت یہانتک کہ تم ای مسلمانون یہودیون کو قتل کروگے یہانتک کہ کہیگا پتھر کہ
جسکے پیچھے یہودی چھپا ہوگا ای مسلمان یہ یہودی ہے میرے پیچھے تو اسکو مار ڈال ف قیامت کے قریب دجال نکلیگا اوسکے لشکر مین
اکثر یہودی ہونگے جب عیسی علیہ السلام کے ہاتھ سے دجال مارا جاویگا تو مسلمان اوس وقت یہودیون کو چن چن کر قتل کرینگے خ ابو هريرة ۵۹۷
لا تقوم الساعة حتى تقاتلوا خوزا وكرمان من الاعاجم حمر الوجوه فطس الانوف صغار الاعين
كأن وجوههم المجان المطرقة نعالهم الشعر بخاری مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قیامت قائم ہوگی یہانتک
کہ ای مسلمانو تم لڑوگے خوز اور کرمان سے جو ملک عجم مین ہین سرخ منہ والے بیٹھی ناکون والے چھوٹی آنکھون والے منہ اونکے جیسے ڈھالین ہین
تہ بتہ اور پیٹ چڑھا یعنی اونکے گول منہ مین موٹی موٹی جوتیان اونکے بال کی ف خوزستان اور کرمان دو شہر ہین ایران اور توران مین
وہان کے رہنے والے مراد ہین یا قوم ترک مراد ہین اونکی صورتین ایسی ہی ہوتی ہین جیسا حضرت نے فرمایا اوسی طرح صحابہ حضرت کے بعد اون سے لڑے
اور غالب ہوے ق ابو هريرة لا تقوم الساعة حتى تقاتلوا قوما كأن وجوههم المجان المطرقة بخاری ۵۹۸
اور مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قایم ہوگی قیامت یہانتک کہ تم لڑوگے اوس قوم سے کہ جنکے منہ جیسے ڈھالین تہ بتہ
جمی ہوئی ہین یعنی موٹے منہ گول گول ق ابو هريرة لا تقوم الساعة حتى تقاتلوا قوما نعالهم الشعر ۵۹۹
بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قائم ہوگی قیامت یہانتک کہ تم لڑوگے اوس قوم سے جنکی جوتیان بال کی
ہین ف قوم ترک مراد ہین جیسا کہ اگلی حدیث مین مذکور ہو چکا ق ابو هريرة لا تقوم الساعة حتى تقتتل فئتان ۶۰۰
دعواهما واحدة بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قیامت قائم ہوگی یہانتک کہ آپسمین لڑینگے دو گروہ
دعوی دونون کا ایک ہی ہوگا ف علی مرتضی اور معاویہ کی لڑائی ہوئی اور ہر دونون کا دین اسلام تھا اور ایک ہی کلمہ یعنی لا اله الا الله محمد
رسول الله تھے ص ابو هريرة لا تقوم الساعة حتى ينزل الروم بالاعماق او بدابق فيخرج اليهم جيش ۶۰۱
من المدينة من خيار اهل الارض يومئذ فاذا تصافوا قالت الروم خلوا بيننا وبين الذين
سبوا منا نقاتلهم فيقول المسلمون لا والله لا نخلي بينكم وبين اخواننا فيقاتلونهم فينهزم ثلث
لا يتوب الله عليهم ابدا ويقتل ثلثهم افضل الشهداء عند الله ويفتح الثلث لا يفتنون ابدا

ف قحطان ایک شخص تھا یمن کے اصل عرب اوسکی اولاد مین سے ہو فرمایا کہ اوس قوم سے ایک بادشاہ پیدا ہوگا بڑا اسکا حکم ہوگا لوگ اوسکے آگے
قابو مین ہونگے جیسے بکریان چرانیوالے کے قابو مین کہ جدہر چاہے اودھر ہانک لیجاوے شاید کہ اوس بادشاہ کا نام جہجاہ ہو جیسے کہ اوپر حدیث مین گذرا
٦٠٥ ق ابو ہریرہ لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَكْثُرَ فِيكُمُ الْمَالُ فَيَفِيضَ حَتّٰى يُهِمَّ رَبَّ الْمَالِ مَنْ يَقْبَلُ مِنْهُ
صَدَقَتَهُ بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ قیامت نہ قایم ہوگی یہانتک کہ تم مین مال بہت ہو جاویگا تو مال والا
یہانتک کہ مالدار فکر مین پڑیگا کہ کون اوسکی زکوۃ کا مال لیوے ف یہ قیامت کے قریب امام مہدی کے وقت مین ہوگا کہ سب مالدار ہو جاوینگے
٦٠٦ کوئی محتاج نہ ملیگا جو زکوۃ کا مال قبول کرے یا قیامت کی نشانیان دیکھکے ایسا خوف پیدا ہوگا کہ مال لینے کی فرصت نہوگی ق ابو ہریرہ
لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتّٰى يَمُرَّ الرَّجُلُ بِقَبْرِ الرَّجُلِ فَيَقُولُ يَا لَيْتَنِي مَكَانَهُ بخاری اور مسلم مین ابو ہریرہ سے روایت ہے کہ
حضرت نے فرمایا کہ قیامت نہ قایم ہوگی یہانتک کہ گذریگا مرد کسی مرد کی قبر پر تو کہیگا کاش کسی طرح مین اسکی جگہہ پر ہوتا ف یعنی قیامت کے
قریب ایسے فتنے اور فساد عالم مین پھیلینگے کہ لوگ موت کی تمنا کرینگے قبر والون کو دیکھکر یہ حدیث اور اسکے پہلے کی حدیثون مین حضرت نے قیامت سے
پہلے ہونیوالی چیزون کی خبرین دی ہین ایک بعضی چیزین ہو چکین ہین بعضی آگے ہونگی یہ معجزہ ہے حضرت کا کہ جیسا فرمایا ویسا ہوا اور آگے بھی ہوگا
٦٠٧ ق ابو سعید لَا تَكْتُبُوا عَنِّي وَمَنْ كَتَبَ عَنِّي غَيْرَ الْقُرْآنِ فَلْيَمْحُهُ وَحَدِّثُوا عَنِّي وَلَا تَكْذِبُوا عَلَيَّ هٰذَا حَدِيثٌ
مَنْسُوخٌ حُكْمُهُ صدقنی بخاری اور مسلم مین ابو سعید سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ لکھو میری حدیث کو سو جسنے مجھسے سنکر سوا قرآن کے جو لکھا ہو اسکو
مٹا ڈالے اور حدیث نقل کرو مجھسے یعنی جو بات مجھسے سنو وہ لوگون کو سکھاؤ اور مجھپر جھوٹھ نہ باندھو کہا صغانی اس کتاب والے نے کہ حکم حدیث کا
اول مضمون یعنی حدیث کے لکھنے کو منع فرمانا منسوخ ہے ف اصحاب قرآن اور حدیث کو ایک کاغذ مین لکھتے تھے حضرت ڈرے کہ کہین
قرآن اور حدیث ناواقفون کے نزدیک ملجاوے یا اشتباہ پڑے کہ قرآن کی لفظ کون ہے اور حدیث کی کون اسواسطے حضرت نے حدیث کا لکھنا منع
کیا جب قرآن لوگون مین خوب مشہور ہو گیا اور اشتباہ کا شبہہ گیا تو حدیث لکھنے کی بھی اجازت دی چنانچہ ابو ہریرہ کی حدیث اس کتاب
مین ہو چکی کہ حضرت نے ابو شاہ یمنی کو حدیث لکھوا دی یہ بندوبست جو دین محمدی مین ہے کسی دین مین نہین کہ خدا کا کلام علیحدہ اور حدیث پیغمبر
علیحدہ پھر حدیث کے مراتب بھی جدا جدا صحیح علیحدہ حسن علیحدہ ضعیف علیحدہ اور صحابہ کے اقوال جدا اختلاف جدا اور نصاری کی کہ اونکی کتابین نہایت
عجب گھال میل ہین چنانچہ اونکی توریت اور انجیل مین خدا کا کلام اور پیغمبر کا کلام بلکہ اونکے اصحاب اور راویون کا کلام ایسا مخلوط ہے کہ عقل
٦٠٨ سمجھ سکتا ہے گویا تاریخ کی کتابین ہین صرف آسمانی کلام نہین ق علی لَا تَكْذِبُوا عَلَيَّ فَإِنَّهُ مَنْ يَكْذِبْ عَلَيَّ يَلِجِ النَّارَ
بخاری اور مسلم مین علی مرتضی سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ مجھپر جھوٹھ نہ باندھو سو مقرر یہ بات ہے کہ جو مجھپر جھوٹھ باندھیگا دوزخ مین
٦٠٩ جاویگا ق عمر لَا تَلْبَسُوا الْحَرِيرَ فَإِنَّهُ مَنْ لَبِسَهُ فِي الدُّنْيَا لَمْ يَلْبَسْهُ فِي الْآخِرَةِ بخاری اور مسلم مین عمر فاروق سے روایت ہے
٦١٠ کہ حضرت نے فرمایا کہ پہنو ریشمی کپڑے کو سو مقرر جو ریشمی پہنیگا دنیا مین وہ آخرت مین اسکو نہ پہنیگا ق حذیفہ بن الیمان لَا
تَلْبَسُوا الْحَرِيرَ وَلَا الدِّيبَاجَ وَلَا تَشْرَبُوا فِي آنِيَةِ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَلَا تَأْكُلُوا فِي صِحَافِهَا فَإِنَّهَا لَهُمْ
فِي الدُّنْيَا وَلَكُمْ فِي الْآخِرَةِ بخاری اور مسلم مین حذیفہ بن یمان سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ نہ پہنو ریشمی کو اور نہ دیبا کو اور نہ پیو سونے چاندی کے
برتنون مین اور نہ کھاؤ اونکے پیالون مین سو یہ سب چیزین کافرون کے واسطے دنیا مین ہین اور تمہارے واسطے اے مسلمانو آخرت مین ملینگی
ف دیبا ایک ریشمی کپڑے کی قسم ہے اور بعضے ریشمی بوٹہ دار کو دیبا کہتے ہین اس حدیث سے معلوم ہوا کہ کمخواب و تافتہ اور سائی

